# دیوان میرزا کامران

فارسی

منقول از نسخۂ خطی

موجودہ

کتابخانہ مولوی خدابخش خان مرحوم (پٹنہ)

مع

## مقدمہ

از

محمد محفوظ الحق ام اے

لکچرار پریسیڈنسی کالج کلکتہ

# دیوانِ میرزا کامران

(فارسی)

منقول از نسخۂ خطی،

موجودہ

کتابخانہ مولوی خدابخش خان، مرحوم (پٹنہ)

مع

## مقدمہ

از


محمد محفوظ الحق، ایم اے

لکچرار، پریسیڈنسی کالج، کلکتہ



باہتمام مولوی مسعود علی ندوی

مطبوعہ معارف پریس اعظم گڈھ

ف۔ادب ۱/۲ ۳۵

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تمہید

مُغل، منگول مین یعنی مغربی ودکھنی چین کے رہنے والے اور ایشیائی شمالی ترکستان کے بہادر فرمانروا، امیر تیمور (صاحبقران) کے دم سے یہ قوم بلند نام اور اس کے پرپوتے بابر کے قدم سے یہ زمین (ہند) فلک مقام ہوئی، اس ذکر مین کیا خوب کہا گیا ہے کہ:۔

"یہ وہی مغل ہین جو اس باغ ہند کے آخری باغبان کہلائے اور جنکی دل فریبیون نے اسے گلزار بنایا اور تین سو برس کی عرق ریزیون کے بعد جنکے اقبال کی ہیجا پاسی کے میدان مین نذر خزان ہوگئی!"[1]

اس خاندان کی تاریخ کا دلچسپ وقابل غور باب اس کا وہ ادب ہے جو سلطنت کی طرح ہر زمانہ اور اس کے ہر تاجدار کے عہد مین بڑھتا اور شگفتہ رہا، از اوّل تا آخر یعنی امیر سے لیکر ظفر شاہ تک دیکھ جاؤ ہر وقت مین اسکی بہار تازہ پاؤ گے اور یہ فخر وامتیاز ہے جس کا جواب کوئی اور حکمران خاندان کسی وقت نہ دے سکا، بابر اس گھر کا گوہر شب چراغ ہے، اسکی منثور وگوناگون

---

[1] داستان اردو از نواب سید نصیر حسین خان صاحب خیال،

زندگی کی تصویر ہمارے ایک مشہور اہل قلم نے اپنے خاص رنگ مین ایک جگہ یون اتاری ہے

"بابر تلوار ہی کا دھنی نہین، بلکہ قلم و زبان کا دھنی بھی تھا، ادب و شاعری اس کی فطرت
مین تھی، جب اسے دیس نکالا ہوا اور تاشقند پہنچا تو وہان شعر و سخن ہی اسکے دو بہترین
مصاحب تھے کوہ و بیابان مین تیر و تفنگ چلاتا اور آب روان کے کنارے بیٹھ کر غزلون
سے جی بہلاتا اور عالم سرور مین کہتا، کہ ؎

نوروز و نو بہار و مئی دلربا خوش است

بابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست[1]"

**کامران** اسی بدخشان امارت کا ایک لعل شب تاب اور اسی خاندان شرافت کا ایک
گوہر نایاب اور اپنی اصالت مین ہمایون کا جواب تھا، مگر افسوس کہ ان نگینون کے مقابلے نے
ایک کے جوہر قابلیت کو اتنا بیرنگ بنوادیا کہ اب اس کا شفاف چہرہ بھی نظر نہین آتا، اس وقت
کے نقاش ہمایونی و اکبری ہین، انھین اپنے دربار کے مرقع مین کامران کی صورت ہی نظر نہین آئی
اس لیئے اس کے صحیح و مسلسل حالات اتنے کمیاب ہین کہ انھین سامنے رکھکر اسکی درست
شبیہ اتاری نہین جاسکتی جو مسالہ میسر ہوا اسی سے رنگ بھرتا اور ؎

تصور مین تصویر جان کھینچتا ہون!

یہ ناچیز تحفہ احباب نذر دوستان کرتا مگر خوب سمجھتا ہون۔ کہ ؎

دعوت احباب بذیشان میکنم        مورم و کار بہ سلیمان می کنم

---

[1] داستان اردو از نواب سید نصیر حسین خان صاحب، خیال،

# ۱- میرزا کامران کی پیدائش

## اور

# ابتدائی حالات

بابر نے بھی حسب دستور کئی عقد کیے، اس وقت یہ وصلتیں بیشتر سیاسی ہوتی تھیں، کسی نامور و قوی جرگہ سے ایسا رشتہ قائم کر لینا اور اس قبیلہ کا داماد بن جانا اپنی پشتی پر ایک قوم کا لے لینا تھا، بابر جوانی میں نہایت پراگندہ و منتشر اور اپنے علاقہ کی پہاڑیوں میں سرگرداں رہا ہے، ترکی و ترکمانی قبائل سے ارتباط اور انکی کمک کا خیال اسے فطری تھا، قبیلۂ بیگ چیک اتراک اور سرجنگ و سرجنگ تھا، یہاں اس نے گلرخ سے (۹۱۰ھ میں) عقد کیا[1]، اس بیگم سے کئی اولاد ہوئی، شاہرخ و گلعذار جلد مرجھا گئیں اور احمد بھی نارس ہی رہا، مگر گلرخ کے یہ دونوں نہال، کامران و عسکری، البتہ جوان و بارآور ہوئے،

تزک کی تحریر چند سال بند رہی اور وہی زمانہ بابر کے اس عقد اور کامران کی پیدائش کا ہے، اس لئے اس میں انکی تاریخ ولادت نہیں ملتی، مگر اور واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ

---

[1] مسٹر بیورج نے بابرنامہ (کے انگریزی ترجمہ) میں گلرخ بیگم کے تاریخ عقد پر محققانہ بحث کی ہے، ملاحظہ ہو بابرنامہ (انگریزی) ص ۷۱۱-۷۱۲، مزید تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو ہمایوں نامہ (گلبدن بیگم) ص ۲۳۳، و تاریخ رشیدی (مرزا حیدر دوغلات) ترجمہ انگریزی از الیس راس، ص ۱۰۰، ۱۲۴، ۱۹۷، ۳۹۵ وغیرہ

اس عقد کے سال رواں (۹۱۵ھ) مین یا اس کے دوسرے برس کامران پیدا ہوا[1]،

اس شہزادے کی نوعمری کے دلچسپ حالات بھی نہین ملتے۔ ہان ضمناً دوسرے واقعات

جابجا تحریر ہین۔ جیسے[2]:

"حضرت بادشاہ کابل را بناصر میرزا دادہ خود واہل وعیال و فرزندان کہ ہمایون بادشاہ

۔۔۔ و میرزا کامران باشند ہمراہ گرفتہ متوجہ سمرقند شدند۔۔۔۔"

اس سے معلوم ہوا کہ کامران وہ عزیز تھا جسے بابر اپنے ساتھ رکھتا تھا۔

اسی طرح ۹۱۲ھ کے واقعات مین ذکر ہے کہ جب بابر کابل کو لوٹا تو حسب داب شاہی

کامران وہمایون دونون شہزادے بادشاہ کا استقبال کرکے اُسے شہر تک لائے۔ اس ایک

واقعہ سے اتنا سمجھ لو کہ بابر کی نظر مین کامران وہمایون دو نہ تھے۔ کامران پانچ برس کا ہے لیکن

اسی وقت اسے اُسے آداب سکھائے، اور اس کے مراتب قائم کئے گئے[3]۔

پھر وہ اپنے خاندانی ہنر مین بھی تیار کیا جاتا ہے۔ بابرنامہ مین حکایت ہے کہ

چار باغ مین وہ بادشاہ کے ہمرکاب شکار پہ جاتا اور وہان تیراندازی کے جوہر دکھاتا ہے[4]۔

یعنی وہ نرا شہزادہ نہین بلکہ سپاہی زادہ بھی بنایا گیا۔

یہ مراتب طے ہو لیتے ہین تو اسے حکمرانی بتائی جاتی ہے۔ اکبرنامہ شاہد ہے کہ ۹۲۳ھ مین

(جبکہ نوجوان تھا) کامران کو ولایت کابل وقندھار کی ایالت سپرد کی گئی[5]۔

---

۱؎ بابرنامہ (ترجمہ مسز بیورج) (ضمیمہ ج) صفحہ ۳۰ ۔ ۲؎ ہمایون نامہ صفحہ ۹ ۔ ۳؎ بابرنامہ (۹۱۲ھ کے

واقعات کے ضمن مین) صفحہ ۱۹۵ ۔ ۴؎ صفحہ ۱۹۲ ۔ ۵؎ اکبرنامہ (جلد اول) صفحہ ۹۳

اور اس کے دو سال بعد،

ملتان بھی اسے مرحمت ہوا،[1]

مگر معلوم ہوتا ہے کہ وہ بیشتر زیادہ تر کابلستان ہی کے جنگلوں میں رہا اور ملتان کی آبادی سے ہمیشہ پرے دکھائی دیا۔[2]

## ۲- میرزا کامران کی تعلیم و تربیت

میرزا کی تعلیم و تربیت کے متعلق تزک میں کوئی مستقل بیان موجود نہیں مگر مسز بیورج لکھتی ہیں[3] کہ بابر نے اپنی مثنوی مُبین نام کامران کی تعلیم کی غرض سے لکھی تھی، بابر نامہ اور اکبر نامہ میں گو مُبین کا ذکر ہے لیکن ان میں کہیں یہ بیان میری نظر سے نہیں گذرا۔ ممکن ہے کہ انھیں اسکی کوئی سند ملی ہو اور وہ اسے معتبر سمجھیں،

اب اس مُبین[4] کے متعلق کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ یہ ایک ترکی مثنوی دو ہزار شعروں کی

---

[1] عبدالباقی نہاوندی مؤلف مآثر رحیمی لکھتا ہو: میرزا شاہ حسین عریضہ فرستادہ ملتان را پیشکش نمود، فردوس مکانی ملتان را بمیرزا کامران مرحمت فرمودند" (مآثر رحیمی جلد دوم صفحہ ۳۰۳) [2] اس موضوع پر مسز بیورج نے طویل بحث کی ہو ملاحظہ ہو بابر نامہ صفحہ ۶۰۹ ۔ [3] بابر نامہ انگریزی ضمیمہ مؤلفہ مسز بیورج (صفحہ ۴۳۷)، [4] مسز بیورج اس مثنوی کا نام مُبین بتاتی ہیں۔ لیکن ان کے شوہر مسٹر بیورج (اکبر نامہ کے حواشی میں) اس کا نام مبیّن (مع تشدید) اور اسکی شرح کا نام مُبیّن لکھتے ہیں۔ ہم نے مسز بیورج کو ان مختلف بیانات کے متعلق ایک خط لکھا لیکن وہ اس گتھی کو سلجھا نہ سکے اور پیرانہ سالی اور کتابوں کی عدم موجودگی کا عذر پیش کیا۔ **

** اس نوٹ کی کتابت کے بعد میری نظر منتخب التواریخ (جلد ۱ صفحہ ۳۴۳) پر پڑی [illegible]

اس کا موضوع مذہبی ہے مؤلف نفائس المآثر اس کا نام فقہ مبین بتاتا ہے اور ڈاکٹر اسپرنگر اس کو فقہ بابری بھی کہتے ہیں[1]،

بابر اپنے تزک میں لکھتا ہے[2]:-

"اس کتاب (یعنی مبین) کی تالیف سے پہلے جو میرے دماغ میں آتا تھا اس کو وقتاً فوقتاً نظم کر دیتا تھا، اس کا مطلق خیال نہ کرتا تھا کہ وہ باتیں موزوں ہیں یا ناموزوں اور سنجیدہ ہیں یا غیر سنجیدہ اور نہ اس کا لحاظ رکھتا کہ وہ بے معنی ہیں یا بامعنی، لیکن جن دنوں مبین کی نظم میں مشغول تھا تو عقل ناقص نے دل پر شور کو یہ بات سمجھائی کہ وہ زبان جو معارف کا گنجینہ ہو اس کو مزخرفات میں صرف کرنا کیا؟ اور مزید افسوس یہ کہ وہ ادب جو حقائق عالیہ کا منبع ہو وہ خیالات فاسدہ کا مرکز بنا دیا جائے! پھر میں نے اسی دن لغویات سے احتراز کیا ......."

اس بیان سے مبین کے موضوع کے متعلق کوئی خاص بات معلوم نہیں ہوتی، مگر صرف اتنا کہ یہ مثنوی اخلاقی و مذہبی ہے، بابر اپنی اس مثنوی کا بے حد دلدادہ نظر آتا ہے کیونکہ اس کے اشعار بار بار وہ بابر نامہ میں نقل کرتا اور خوش ہوتا ہے، اس کے خاتمہ کا یہ شعر مسز بیورج نے یوں نقل کیا ہے[3]،

---

[1] مشہور جرمن رسالہ زڈی ایم جی Z.D.M.G. بابت ۱۸۶۳ء (صفحہ ۸۰) میں ڈاکٹر اسپرنگر کا ایک نوٹ اس مثنوی کی شائع ہوا ہے جس میں وہ لکھتے ہیں: "تزک کے لکھنے سے پہلے بابر نے اپنی مادری زبان میں ایک کتاب فقہ بابری نام لکھی تھی جس کا سن تالیف ۹۲۸ھ ہے، اور جس میں دو ہزار شعر ہیں ...."

[2] بابر نامہ (ترجمہ مسز بیورج) صفحہ ۴۴۹، مندرجہ بالا عبارت انگریزی سے (بقدر) تصرف ترجمہ کی گئی ہے،

[3] ایضاً صفحہ ۶۳۰،

چو بیان قیل دیم انداشریجات　　　نی عجب گر مبین دیدیم آ ست

ابوالفضل اپنے اکبرنامہ مین اس مثنوی کی یون تعریف کرتا ہے:[1]

"کتاب مثنوی کہ مبین نام دارد تصنیفی است مشہور و نزد زبان دانان این صنعت بغز تحسین مذکور ....."

اگر یہ مثنوی واقعی کامران کی تعلیم کے لیے تصنیف ہوئی تو وہ مذہب و اخلاق سے بے بہرہ نہ رہا ہوگا، غالباً یہ بہت ادق تھی کیونکہ خود بابر کے زمانہ ہی مین اسکی شرح لکھی گئی اور اس کے ندیم شیخ زین الدین خوافی وفائی تخلص[3] نے یہ خدمت انجام دی جسکا ذکر تاریخون اور تذکرون مین چلا آتا ہے۔

یہ مثنوی تو خاص طور پر کامران کے لیے لکھی گئی مگر بابر اپنی اور تالیفات بھی اپنے بیٹے کو بھیجتا رہا، ۹۳۵ھ کے واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ نے اپنا رسالہ والدیہ[4] اور دورہ

---

[1] اکبرنامہ جلد اول) صفحہ ۱۳۰ [2] اس مثنوی کا نصف حصہ بریزن ار (BERESINE) نے اپنے کرستومیتی ترکی ار (CHRESTOMATHIE TURQUE) میں (۱۸۵۷ء مین) بمقام قازان شائع کیا تھا [3] شیخ زین الدین خوافی کو نظم مین خاصی مہارت تھی۔ بدایونی کا بیان ہے، (منتخب التواریخ جلد اول صفحہ ۳۴۱): صاحب کمالات صوری و معنوی است ... او تاریخی نوشتہ مشتمل بر احوال ہندوستان و شرح خواب آن ...... وفاتش در حدود چہار و سی و نہ صد (۹۴۰) بود و در عمارت کہ خود ساختہ مدفون است۔ [4] والدیہ رسالہ خواجہ عبید اللہ احرار (متوفی ۸۹۵ھ) کے ایک رسالہ کا منظوم ترکی ترجمہ ہے بابر نے اسکو اپنی علالت کے زمانہ مین نظم کیا تھا اور بقول اس کے یہ رسالہ جامی کی تحفۃ الابرار کی بحر مین ہے

اشعار جو اس نے ہندوستان میں کہے تھے اور اپنے نو ایجاد خط بابری[۳] کا نمونہ بھی کامران کو بھیجا تھا[۴]،

بابر نے اپنی تزک کا ایک نسخہ بھی کامران کو عنایت کیا تھا جسے وہ جان کے برابر رکھتا تھا، یہ نسخہ [illegible] کے بعد ڈاکٹر کہر[۵] کے ہاتھ لگا اور انھوں نے لاطینی میں اس کا ترجمہ شائع کیا

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۷) یعنی رمل مسدس مخبون محذوف، خواجہ عبید اللہ کا رسالہ نایاب ہے لیکن اس کا ترکی ترجمہ دیوان بابر کے اس نایاب نسخہ میں موجود ہے جو ریاست رامپور کے کتبخانہ میں محفوظ ہے، بابر نے اس رسالہ کا ترجمہ ۲۹ صفر ۹۳۵ھ کو شروع کیا اور کوئی چودہ دن بعد یعنی ۱۳ ربیع الاول کو ختم کیا،

[۲] یہ کہنا مشکل ہے کہ بابر کے ہندوستان میں نظم کیے ہوئے اشعار کون کون سے ہیں لیکن قرین قیاس یہ ہے کہ وہ اشعار اس "دیوان" میں موجود ہیں جسکا نادر نسخہ رامپور کے سرکاری کتب خانہ میں ہے کیونکہ اس دیوان کا سنہ کتابت ۱۰ ربیع الآخر ۹۳۵ھ ہے اور اسی کے چند ہفتہ بعد بابر اپنی تزک میں لکھتا ہے کہ ہم نے اپنے ہندوستان میں کہے ہوئے اشعار کا مجموعہ کامران و ہمایوں کے پاس بھیجا (بابرنامہ نسخہ ترکی مطبوعہ لندن ورق [illegible]) اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ دیوان مذکور میں ایک اردو کا شعر بھی موجود ہے، اسلئے یہ کلام ہندوستان آنے کے بعد کا معلوم ہوتا ہے، وہ شعر حسب ذیل ہے، مجکا نہ ہوا کچھ ہوس مانک موتی، فقرا اہلغہ بس بولغوسیدور پانی و روتی،

[۳] بابر نے یہ خط ۹۱۰ھ میں ایجاد کیا تھا، (ملاحظہ ہو بابرنامہ ترکی، ورق ۱۴۴ ب) بدایونی کا بیان ہے (منتخب التواریخ جلد سوم صفحہ ۲۹۰) کہ اس نے اس خط میں قرآن مجید نقل کر کے مکہ معظمہ روانہ کیا تھا، مگر اب یہ خط مفقود ہو چکا ہے، بابرنامہ (ورق ۱۷۹) سے پتا اور یہ ملتا ہے کہ ۹۳۲ھ میں قاضی اختیار نے اس خط کے اصول دریافت کر کے اسکی نقل کی تھی، اور بقول مسز بیورج یہ قاضی اختیار وہی خواجہ اختیار ہے جسکا ذکر آئین اکبری میں سلطان حسین مرزا کے خطاطوں میں موجود ہے،

[۴] بابر نے یہ تحائف میرزا بیگ تغائی کی معرفت بھیجے تھے، ملاحظہ ہو بابرنامہ (ترجمہ مسز بیورج) صفحہ ۶۴۲،

[۵] ڈاکٹر جارج جیکب کہر سنٹ پیٹرس برگ (موجودہ لینن گراڈ) کے اورینٹل سکول میں ترکی زبان کا مدرس تھا، اس نے [illegible] میں اس نسخہ کو نقل کیا، اور اس کا لاطینی ترجمہ شائع کیا، لیکن ڈاکٹر موصوف کو چونکہ ترکی میں مہارت نہ تھی اسلئے غلطیاں رہ گئیں، میرزا کامران کے نسخۂ بابرنامہ کے متعلق محترمہ مسز بیورج نے اپنے انگریزی دیباچہ میں مفصل حالات لکھے ہیں، اس لیے ہم نے ان کا نقل کرنا مناسب نہ سمجھا، جو حضرات دیکھنا چاہیں وہ بابرنامہ (ترجمہ انگریزی) کے صفحات (lii) (li) ملاحظہ فرمائیں،

غازان خان ایک سردار طوت کا حاکم تھا، بابر نے اس شہر کی ۹۲۳ھ میں فتح پر اس کے مشہور کتب خانہ کو بھی ملاحظہ کیا، بادشاہ لکھتا ہے[1] :-

"ہم نے غازان خان کے کتب خانہ کا معائنہ کیا جس میں چند قیمتی کتابیں بھی نظر آئیں۔۔۔

۔۔۔ ان میں سے بعض فقہ کی تھیں، لیکن اس کے ظاہر کو دیکھنے سے جو امید بندھی تھی اس سے کم درجہ کی کتابیں ملیں"

پھر لکھتا ہے[2] :-

"ان کتابوں میں سے چند تو میں نے ہمایون کے حوالہ کیں اور چند کامران کو بھیج دیں"

اس بیان سے ظاہر ہے کہ بوجہ شوق علمی ان کتابوں کا ایک اچھا حصہ کامران کو ملا، اور عجب نہیں کہ وہ فقہی کتابیں اس کے حق لگی ہوں،

یہ بیانات شاہد ہیں کہ کامران کی تعلیم و تادیب میں بابر نے اس توجہ سے کام لیا جو ایک بادشاہ پر زیب اور ایک شہزادہ کے لیے ضرور تھی،

## ۳۔ ہمایون کی تخت نشینی اور کامران و ہمایون کی کشمکش

بابر نے ۹۳۷ھ میں قضا کی۔ کامران اس وقت قندھار میں تھا عسکری کو وہاں

---

[1] بابرنامہ ترجمہ بیوریج [illegible] شائع کردہ [illegible] سنہ [illegible] [2] ایضاً [illegible] [3] دیباچہ ہمایون نامہ مسز بیوریج [illegible] و ایرنامہ جلد اول [illegible]،

چھوڑ کر فوراً ہندوستان آیا، اور لاہور پر[1] اس نے قبضہ کر لیا، ہمایون نے بھی مصلحتاً فرمان عطا[2] کر دیا کہ کابل قندھار اور پنجاب کامران کے پاس نام رہیں، میرزا نے اس کے شکریہ میں تحفے پیش کئے اور پھر اپنی غزلیات اور قصائد بھی نذر کرتا رہا، یہ غزل بھی اسی سلسلہ میں ہوئی[3]

حسن تو دم بدم افزون بادا<br>طالعت فرخ و میمون بادا

ہر غباری کہ ز راہت خیزد<br>نور چشم من محزون بادا

گر ز کان از رہِ سیلی آید<br>جای او دیدۂ مجنون بادا

ہر کہ گرد تو چو پرگار نگشت<br>او ازین دایرہ بیرون بادا

کامران تا کہ جہان راست بقا<br>خسرو دہر ہمایون بادا

مولف اکبر نامہ کا بیان ہے کہ اس غزل کے صلہ میں کامران کو حصار فیروزہ انعام ہوا[4]
تذکرہ ہفت اقلیم[5] کی روایت ہے کہ اس غزل کے علاوہ میرزا نے ذیل کی غزل بھی

---

[1] اکبر نامہ (جلد اول صفحہ ۱۲۵) میں ان واقعات کی تفصیل موجود ہے۔

[2] اس غزل کے اشعار اکبر نامہ (صفحہ ۲۲۶ و صفحہ ۱۳۶)، مآثر رحیمی (جلد اول صفحہ ۵۲۱) ہفت اقلیم (نسخہ قلمی ورق ...)، عرفات العاشقین (قلمی - ورق ۲۲۰ ب) تذکرۃ السلاطین چغتا (قلمی ورق ۱۰۲ ب) میں موجود ہیں اور پوری غزل دیوان میرزا کامران (موجودہ کتب خانہ مولوی خدا بخش خان مرحوم) کے پہلے ورق پر درج ہے۔

[3] اکبر نامہ جلد اول صفحہ ۱۳۶ (ہفت اقلیم (نسخہ قلمی موجودہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ نمبر ڈی ۲۲۰) صفحہ ۲۳۳،

[5] نسخہ قلمی موجودہ کتب خانہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ (نمبر ڈی ۲۲۰) صفحہ ۲۳۴

(جس کے آخری تین شعر اس کے "دیوان" مین موجود نہین) ہمایون کی خدمت مین بھیجی تھی

چشم بر راہ تو داریم شدا یا می چند — وقت آن شد کہ نہی جانب ما گامی چند

آنکہ ہرگز نفرستی سوی ما پیغامی چند — چہ شود گر کنم شاد بہ دشنامی چند

تا کسی میل دلم را برخت پی نبرد — دولت وصل تو خواہم و دلارامی چند

بہر صید دل ما دانۂ خال تو بس است — ہر دم از زلف منہ بر سر ما دامی چند

ما خراباتی و رندیم تو با ما منشین — حیف باشد کہ نشینی تو بہ بدنامی چند

کامران این غزل از بہ ہمایون بفرست — باشد ارسال کند سوی تو انعامی چند

یہ سلسلۂ ارادت و محبت کچھ ہی دنون جاری رہ سکا، کیونکہ پھر تو دونون بھائیون مین کشیدگی شروع ہو گئی اور اس کا خاتمہ کامران کی نابینائی پر ہوا۔ یہ جنگ اور اس کا نتیجہ بہت عبرت خیز ہے۔ اکثر مورخین کا خیال ہے کہ اس لڑائی مین ہمایون حق پر اور کامران ناحق پر تھا، لیکن حالات و واقعات صحیح طور پر پیش نہین کئے گئے۔ جوہر[1] اور بایزید[2] (جنھون نے دربار کے وقائع لکھے ہین) ہمایون کے خوان کرم کے پروردہ تھے،

[1] جوہر ہمایون کا آفتابچی تھا۔ اس نے تذکرۃ الواقعات کے نام سے عہد ہمایون کے وقائع لکھے ہین۔ اس تذکرہ کی تالیف اس نے ۹۹۵ھ مین (یعنی ہمایون کی وفات کے ۳۲ سال بعد) شروع کی۔ اس کا انگریزی ترجمہ اسٹوارٹ نے شائع کیا ہے (ملاحظہ ہو الیٹ جلد پنجم ص ۱۳۶ تا ص ۱۴۹ و فہرست مخطوطات فارسی برٹش میوزیم ص ۲۴۶)

[2] بایزید ہمایون کا [illegible] اور اکبر کا [illegible] تھا۔ جب ابوالفضل اکبرنامہ لکھنے بیٹھا تو گلبدن بیگم اور جوہر کی طرح بایزید کو بھی حکم ہوا کہ واقعات کو قلمبند کرے، چنانچہ [illegible]ھ سے [illegible]ھ (یعنی [illegible]) تک کے کل حالات اس نے ابوالفضل کے منشی کو لکھوا دیے، اور اس مجموعہ کا نام "مختصر" رکھا۔ اس کتاب کا قلمی نسخہ انڈیا آفس لائبریری (لندن) مین ہے، اور اس کا انگریزی ترجمہ (قلمی) برٹش میوزیم (لندن) مین محفوظ ہے۔ اس "مختصر" کا اقتباس جرنل آف انڈین ہسٹری (مدراس) مین شائع ہوا ہے۔

انھون نے اپنی زبان مین حق نمک ادا کیا۔ گلبدن بیگم بھی ہمایون ہی کے ساتھ رہی اسلئے
اس نے بھی اسی کا پاس کیا، رہا ابوالفضل اور اس کے معاصرین، وہ بھی ہمایون کے بیٹے
اکبر کے زلہ خوار تھے، اسلئے وہ بھی اپنے آقا کے طرفدار اور کامران سے بیزار نظر آتے اور ہر
جگہ اسے باغی، سرکش، اور دشمن دولت ابد قرین کے خطاب سے یاد فرماتے ہین، رہے
دوسرے مورخین، وہ اگلون کے مقلد ہے، مگر بدایونی ذرا غیر مقلد ہے اسکی منتخب التواریخ
مین کامران کی تعریف مین البتہ چند فقرے نظر آتے اور میرزا کی سخن سنجی و سخن فہمی کے متعلق
جستہ جستہ بیانات ملتے ہین اور بس، یہ نہین کہا جا سکتا کہ کامران بے قصور یا حق بجانب ہی
تھا، لیکن اس سے بھی انکار نہین ہو سکتا کہ وہ اتنا ملزم نہین جتنا کہ اکبری "قاضیون" اور
ان کے مریدون نے اسے ٹھہرایا ہے، اگر قصوروار کہے جا سکتے ہین تو کامران اور ہمایون دونو
وہ اسلئے کہ کابل و قندھار کامران کے قبضہ مین تھے اور یہ علاقے خود بابر نے اسے دیئے تھے
اور ہمایون نے بھی اسے بحال رکھا تھا جب ہمایون نے ہندوستان سے نکل کر کابل کو اپنا
مستقر بنانا چاہا تو کامران کو قدرتاً اندیشہ ہوا کہ ہمایون اس کے علاقہ پر قبضہ کرنا چاہتا ہے"
اسلئے مزاحم ہوا، اور گو یہ امر مروت و اخوت سے دور ہو لیکن آئین سلطنت مین ایسی مخالفت
جائز اور ناقابل گرفت ہے!

اس جملۂ معترضہ کے بعد اب سلسلۂ واقعات کو شروع کرتا ہون،

کامران جب کابل و قندھار اور پنجاب کا مالک تھا تو اس نے اپنے بھائی میرزا عسکری
کو قندھار سے بلا کر خواجہ کلان بیگ کو وہان کا حاکم مقرر کیا، اس وقت ایران کے سام میرزا

نے اس شہر پر چڑھائی کی، اور آٹھ مہینے محاصرہ کئے رہا، کامران کو خبر ہوئی تو وہ یلغار کرتا قندھار پہنچا اور قزلباشوں کو شکست[1] دیکر اس شہر پر پھر قبضہ کر لیا، مؤلف طبقات اکبری[2] نے اس فتح کی تاریخ کہی ہے

زدہ پادشہ کامران سام را

اور مولانا بیکسی[3] نے اس فتح کی تقریب میں یہ تاریخ لکھی ہے

آن دم کہ تاج و کاسۂ زر در نظر نمود ۔۔۔ در بزم رزم شکل صراحی و نقش جام

پرسیدم از خرد کہ چرا تاج زرفشان ۔۔۔ افگندہ ہمچو لالۂ احمر اندرین مقام

گفتا سپہر از پی تاریخ این مصاف ۔۔۔ افگندہ تاج زر ز شکست سپاہ سام[4]

قندھار ابھی آزاد ہوا تھا کہ شاہ اسمٰعیل صفوی نے پھر حملہ کر کے اسے لے لیا، کامران کو اطلاع ہوئی تو اس نے دوبارہ وہاں جاکر قزلباشوں کو اس طرح نکالا کہ وہ عراق کے ادھر ٹھہر نہ سکے[5]، میرزا ادھر ایرانیوں سے جنگ کر رہا اور ادھر ہمایوں پٹھانوں سے

---

[1] اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۱۲۵، [2] طبقات اکبری مؤلفہ نظام الدین بخشی (مطبوعہ نولکشور) صفحہ ۱۹۵ و منتخب التواریخ بدایونی (جلد اول صفحہ ۳۲۵)، [3] بقول مؤلف منتخب التواریخ (جلد سوم صفحہ ۱۹۲) مولانا بیکسی از غزنین بود، در شعر و رخت ہستی بربست، مندرجہ بالا تاریخ منتخب التواریخ بدایونی جلد اول صفحہ ۳۲۶ پر موجود ہے بعض نسخوں میں بیکسی کے بجائے مولانا شکیبی کا نام درج ہے،

[4] اس مصرعہ سے ۹۳۲ھ نکلتا ہے اور وہ اس طرح کہ شکست سپاہ سام کے کل اعداد ۹۴۹ ہوتے ہیں اور حرف ز کے (جو تاج زر سے) ۱۷ ہوتے ہیں، اس لیے اس عدد کو گھٹانے کے بعد کل اعداد ۹۳۲ ہوتے ہیں اور یہی فتح کا سال ہے، [5] منتخب التواریخ بدایونی جلد اول صفحہ ۳۲۵،

زرہا اور شکستین کھا رہا تھا، کامران نے فرصت پائی تو آگرہ پہنچا اور "باغ گل فشان"[۱] مین ٹھہرا، گلبدن بیگم کا بیان ہے کہ میرزا آگرہ پر قبضہ کرنے ادھر آیا تھا، لیکن جوہر و ابوالفضل اسکی اِس بدنیتی کا ذکر نہین کرتے،

غالبًا یہ درست بھی نہین کیونکہ بقول مؤلف تاریخ رشیدی[۲] میرزا کے ساتھ اس وقت بیس ہزار جوان تھے، اگر واقعی اسکی نیت بد ہوتی تو ہمایون کی خستہ و شکستہ فوج سے اسے کیا اندیشہ تھا، وہ بے وقت آگرہ کو لے لیتا، لیکن اس نے ایسا نہین کیا اسلیئے اسکی نیت کا فتور مانا نہین جا سکتا، بہرحال اس سے بھی انکار نہین ہو سکتا کہ میرزا نے ہمایون کی مدد کے لیئے ہاتھ نہین بڑھایا اور ہندال بھی اور چلا گیا[۳]۔ اسی زمانہ مین ہمایون کو چوسہ[۴] مین وہ زبردست شکست ہوئی کہ سلطنت کی بساط لپٹ گئی، اور بادشاہ زچ ہو کر آگرہ مین خانہ نشین ہوا، بھائیون کی چال اور اپنی مات سے دلگیر تھا، کامران اپنے خیمے مین تھا کہ ایک دن ہمایون "ناگاہ در سراپردۂ میرزا کامران رسیدند و میرزا را خبر نبود"

---

[۱] ہمایون نامہ مؤلفہ گلبدن بیگم صفحہ ۴۲ تذکرۃ الواقعات جوہر (ترجمہ اسٹوارٹ صفحہ ۱۹) مین باغ زرافشان لکھا ہو۔ [۲] تاریخ رشیدی مؤلفہ مرزا حیدر دوغلات (ترجمہ الیس وراس) صفحہ ۴۷۲ [۳] منتخب التواریخ بدایونی (جلد اول صفحہ ۳۵۳) ہمایون نامہ (صفحہ ۴۰) مین یہ عبارت درج ہے "از جہت کشتہ شدن میرزا ہندال محجوب بودند خود را جانب اور کشیدند" [۴] چوسہ کی لڑائی ۹ صفر ۹۴۶ھ (مطابق ۲۶ جون ۱۵۳۹ء) کو واقع ہوئی،

اس جنگ مین شیرشاہ کو جو فتح عظیم ہوئی اس کا ذکر تاریخون مین موجود ہے۔

ہر دو برادر یکدیگر را دریافتہ آب چشم گردیدند[1]۔" اتنے میں ہندال بھی الور سے واپس آیا اور اب تینوں بھائیوں میں جنگ کے متعلق شوریٰ ہوا، میرزا نے امداد کا وعدہ کیا، لیکن اسی زمانہ میں وہ ایسا بیمار ہوا کہ زندگی سے یاس ہو گئی، گلبدن بیگم کا بیان ہے[2]۔ "دران روزہا میرزا کامران بیماری عجب زور کردہ چنان ضعیف و لاغر شدند و از بس کہ لاغر شدہ بودند اصلاً چہرہ بر جا نبود و امید زیستن نہ بود۔"

یہی علالت اس کے سوء ظن کا باعث ہوئی، میرزا کو شبہ ہوا کہ ہمایون نے اسے زہر دلوایا ہے، گلبدن بیگم، میرزا کی اس بدگمانی کا ذکر ان الفاظ میں کرتی ہے[3]۔

"و میرزا را گمان آن شد کہ بصلاح حضرت بادشاہ والدہ خواجہ ایشان زہر دادند حضرت بادشاہ این سخن را شنیدند بعدہ بدیدن میرزا کامران آمدند و سوگند خوردند و ہرگز در خیال ما نگذشتہ و بکس نفرمودہ ایم، باوجود سوگند خاطر میرزا کامران صاف نشد بیماری میرزا بارہ روز بروز بدتر شد چنانچہ قوت سخن کردن نداشتند۔"

میرزا جب کچھ اچھا ہوا تو خبر ملی کہ شیر خان گنگا پار اتر چکا مجبوراً اسی حال میں وہ اپنی

---

[1] منتخب التواریخ جلد اول صفحہ ۳۵۵، لیکن مورخین اکبر نامہ و ہمایون نامہ کا بیان ہے کہ میرزا کامران خود ہمایون کی خدمت میں آیا چنانچہ دونوں کی عبارت یہ ہے "میرزا کامران حضرت پادشاہ را ملازمت کردہ" (ہمایون نامہ صفحہ ۳۹) اور "میرزا کامران باستانبوس عالی سرفراز شدند" (اکبر نامہ جلد اول صفحہ [illegible])

[2] ہمایون نامہ صفحہ ۴۱، اصل عبارت یہ نہیں چھپی ہے۔

[3] " " صفحہ ۴۲ و ۴۳

فوج کو کوچ کا حکم دیا لاہور چلا گیا، کامران نے ہمایون سے مدد کا وعدہ کیا تھا لیکن چند
سپاہیون کے سوا اس نے ایک آدمی بھی آگرہ مین نہین چھوڑا[1]، اور یہ صریح وعدہ خلافی
تھی ممکن ہے کہ اسکی وجہ اسکی وہ بدگمانی ہو جو زمانہ علالت مین ہمایون کی طرف سے پیدا ہو گئی
تھی خیر جب یہ چارون بھائی (ہمایون، عسکری، ہندال اور کامران) لاہور مین ملے
تو پھر شیر شاہ کے خلاف جنگ کا مشورہ شروع ہوا، بظاہر کوشش تو یہ تھی کہ چارون یک رائے
ہوجائین، لیکن وہان ہر ایک کے سامنے اپنا مفاد تھا[2] اسلیے،

نشستند و گفتند و برخاستند

کے سوا کچھ نہ ہوا،

اسی عرصہ مین خبر ملی کہ شیر شاہ لاہور کی طرف بڑھ رہا ہے، ہمایون نے دیکھا کہ کشمیر تو
ہاتھ نہین آتا بہتر ہے کہ بدخشان پر قبضہ کر لیا جائے، کامران سے مشورہ کیا، وہ راضی نہ ہوا
عذر پیش کیا کہ کابل را حضرت فردوس مکانی در حیات خود بوالدۂ من دادہ، ندرفتن

---

[1] یہ لوگ سکندر کی سرکردگی مین تھے، ملاحظہ ہو منتخب التواریخ بدایونی جلد اول ص ۳۵۹ بقول مولف تاریخ رشیدی (ترجمہ انگلیسی ص ۴۷۰) میرزا کامران ایک ہزار سپاہی سکندر سلطان کی ماتحتی مین چھوڑ کر کوچ کر گیا، اور مولف تاریخ رشیدی (یعنی میرزا حیدر دوغلات) اسی مقام پر میرزا کامران سے علیحدہ ہو کر ہمایون سے جا ملا، ملاحظہ ہو تاریخ رشیدی ص ۴۷۲ و ۴۷۳، و اکبر نامہ جلد اول ص ۱۶۳،

[2] اس مجلس مین جو گفتگو ہوئی اس کا مفصل حال تاریخ رشیدی (ص ۴۷۸) ہمایون نامہ (ص ۱۳۹ راحت ۵) و اکبر نامہ (ص ۱۶۵ و ص ۱۶۹) مین مذکور ہے،

کابل لائق نیست" ہمایون نے جواب دیا کہ "در باب کابل اگر حضرت فردوس مکانی میرزا مرحوم کہ کابل را من ہیچ کس نخواہم داد بلکہ فرزندان طمع کابل نکنند ....... چہ شد کہ من از روی مہربانی و برادری بمیرزا انسانیت کردم، میرزا الحال چنین میگوید" چنانچہ "... ہر چند دلاسا و یگانگی میفرمودند، میرزا بیشتر از پیشتر مبالغہ می نمود، چون حضرت دیدند کہ ہمراہ میرزا جمعیت بسیار است و ہیچ وجہ راضی نیست لاعلاج شدہ فرود شدہ بطرف بھکر و ملتان متوجہ شدند ........"[1]

ہمایون بھائی کا یہ جواب سنکر ناچار لاہور سے ملتان کی طرف چلا، ہمایون نامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تک کامران بھی اس کے ہمراہ تھا کیونکہ دریائے لاہور کے کنارے جب شیر خان کا ایلچی پہنچا اور ہمایون نے دربار کرنا چاہا تو کامران نے اپنی عدم شرکت کے متعلق یہ عذر پیش کیا کہ دربار میں ہمایون کے برابر اسے جگہ نہ ملے گی، اور ایک غیر کے سامنے وہ اپنی ایسی ذلت گوارا نہیں کر سکتا، ہمایون نے سنا تو یہ رباعی لکھ بھیجی[2]:-

در آئینہ گرچہ خود نمائی باشد — پیوستہ زخویشتن جدائی باشد
خود را بمثالی غیر دیدن عجب است — این بوالعجبی کار خدائی باشد

---

[1] ہمایون نامہ صفحہ ۴۹ و صفحہ ۵۰ ، [2] گلبدن بیگم نے یہ رباعی حمیدہ بانو بیگم کے بیان پر لکھی ہے چنانچہ لکھتی ہے "حمیدہ بانو بیگم می گویند میرزا این رباعی را پادشاہ نوشتہ فرستادند" لیکن خود گلبدن بیگم کا بیان ہے "و من شنیدہ بودم کہ در جواب شیر خان بدست ایلچی نوشتہ فرستادہ"

(ہمایون نامہ صفحہ ۴۸)

اس قتل و قتال کے بعد ہمایون سندھ کو روانہ ہوا، اور عرصہ تک وہان کی خاک چھانتا اور مصائب و آلام برداشت کرتا رہا، اور آخر قندھار کی طرف چلا، کامران نے سنا تو میرزا عسکری کو ادھر بھیج کر مزاحم ہوا، ہمایون کی ترکی تمام ہو چکی تھی، مجبوراً "ارادۂ قندھار و کابل از خاطر اقدس بر آوردہ تا جنگ حجاز متوجہ عراق شدند و بیابان نوردِ راہ فراق گشتند"[1]

کامران و عسکری کا اس وقت یون مزاحم ہونا اور ہمایون کو قندھار و کابل نہ جانے دینا اخلاقی نقطۂ نگاہ سے قابل گرفت ضرور ہے، مگر سیاسی دنیا مین یہ کوئی جرم نہین کیونکہ انھین اندیشہ تھا کہ کہین ہمایون ادھر پہنچکر اپنی طاقت نہ بڑھا لے اور ان کو بیدخل نہ کر دے، ہمایون کا آیندہ رویہ اس خیال کو قوی کرتا ہے، کیونکہ جب وہ ایران سے لوٹا تو ہندوستان کا سیدھا رستہ چھوڑ کر کابل و قندھار پر جھپٹا، اسکی یہ رفتار انتقامًا ہو یا ہو لیکن یہ عیان ہے کہ اس نے اپنی نئی طاقت بھائیون کے خلاف صرف کی، اور ان کو زیر کرنے کی کوئی کوشش اٹھا نہ رکھی، اسلیئے اگر یہ کہا جائے کہ ہمایون کی اس روش سے کامران و عسکری کو اندیشہ ہو گیا تھا کہ وہ رفتہ رفتہ انھین کابل و قندھار سے بے دخل کر دیگا تو غلط نہ تھا،

---

[1] اکبر نامہ جلد اول صـ۱۹۱

# ۴- ہمایون کی ایران سے واپسی

## اور

## کامران سے جنگ

ہمایون جب قزلباشون کو لے کر ایران سے لوٹا، تو پہلے اپنے بھائیون ہی کے مقابل کھڑا ہوا اور آتے ہی قندھار کو عسکری سے چھین لیا[1]، کامران اس وقت کابل مین تھا اسے خبر ملی تو متردد ہوا اور فوراً ایک فوج لیکر مقابلہ کو چلا لیکن اس کے ساتھیون نے دغا کی، اور ایک ایک کرکے ہمایون سے مل گئے[2]، میرزا اب صلح کا خواہان تھا مگر اس سے پہلے وہ غزنی چلا آیا اور پھر وہان سے ناکام و نامراد سندھ آیا، اس کی غیبت مین ہمایون نے کابل پر بھی قبضہ کر لیا[3]، تو بدی نے اس فتح کی تاریخ کہی[4]؎

---

۱؎ ان واقعات کی تفصیل اکبرنامہ جلد اول (ص۲۳۵ تا ص۲۴۵) مین موجود ہے۔ ۲؎ میرزا ہندال اور میرزا یادگار بھی سازش کر کے کامران سے علیحدہ ہو گئے، ملاحظہ ہو ہمایون نامہ ص۸۳ و ص۸۴۔ انھین لوگون مین مشہور بہرام سقا بھی تھے (اکبرنامہ جلد ۱ ص۲۴۱)، یہی وہ فقیر منش بزرگ ہین جو آخر بنگالہ آئے اور بردوان مین مدفون ہوئے، جہان ان کی قبر اب بھی زیارت گاہ خلائق ہے، بہرام کے دیوان کے قلمی نسخے ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ اور مولوی خدابخش خان کے کتب خانہ مین موجود ہین۔ ۳؎ تاریخ شب چہارشنبہ دوازدہم شہر رمضان (۹۵۲) نہصد و پنجاہ و دو (اکبرنامہ جلد اول ص۲۴۳) ۴؎ اکبرنامہ جلد اول ص۲۴۵۔

ع بی جنگ گرفت ملک کابل از دی،

میرزا کو سندھ میں خبر ملی کہ ہمایون بدخشان کی مہم پر چڑھا ہے مگر سخت علیل ہے، وہ تو ایسے موقع کا متلاشی ہی تھا، فوراً سلطان حسین ارغون[1] کی فوج لے کر چلا اور بے وقت کابل کو لے لیا[2]،

اب ہمایون کو پرچہ لگا تو، باوجود شدت سرما و کثرت باران[3] کابل کو لوٹا اور رستے مین کامران کے سپاہیون سے مقابلہ کرتا ہوا دار الامارت پر چڑھا، کامران قلعہ بند ہو گیا شہر کا یادگار محاصرہ شروع ہوا، اکبر اور گلبدن بھی وہین محصور، اس نے اس محاصرہ کی مفصل کیفیت لکھی ہے[4]، میرزا نے ایک روز معصوم اکبر کو فصیل قلعہ پہ کھڑا کر دیا، ہمایون کو اطلاع ہوئی تو توپون کے بند کر دینے کا حکم صادر کر دیا گیا،

---

[1] سلطان حسین ارغون میرزا کامران کا خسر تھا، [2] میرزا جب کابل پہنچا تو اس وقت بقول گلبدن بیگم "سحری بود کہ مردم کابل غافل بودند و دروازہا بدستور سابق کشادہ بود مردم آب کش و علف کش می درآمدند وی برآمدند کہ ہمراہ ہمون مردم عام در قلعہ آمدند" (ہمایون نامہ صفحہ ۶۹) معلوم ہوتا ہے کہ میرزا نے باغیون کی سخت سرزنش کی کیونکہ مؤلف اکبر نامہ (جلد اول صفحہ ۲۵۰) لکھتا ہے: "و در غارت اموال مردم و ریختن خون خلائق دست تطاول گشادہ"

[3] ہمایون نامہ صفحہ ۶۹ [4] صفحہ ۷۰ [5] گلبدن بیگم کے الفاظ یہ ہین: "آخر مردم بعرض اقدس اشرف (ہمایونی) رسانیدند کہ میرزا محمد اکبر را در روبرو نگاہ داشتہ اند حضرت فرمودند کہ تفنگ نہ اندازند بعد ازین مردم پادشاہی در بالای حصار تفنگ نمی انداختند..." (ہمایون نامہ صفحہ ۷۱)

محاصرہ نے جب طول کھینچا اور کامران کو کامیابی کی کوئی صورت نظر نہ آئی تو چھپ کر قلعہ سے نکل گیا[1]، اور جو لوگ اس کے تعاقب کو گئے تھے انھیں "افسون و افسانہ"[2] سے لوٹا دیا، وہاں سے کابلستان کی پہاڑیوں میں گھسا جہاں اس کے منتشر سپاہی اور سردار بھی آملے، ان کو لیکر غور پہنچا وہاں کے حاکم کو محکوم بنا کر بلخ آیا اور پیر محمد خان (حاکم بلخ) کی مدد سے بدخشان پر ہاتھ مارا، اسی زمانہ میں قراچہ خان، جسے ہمایون نے کامران کے مقابلہ کو بھیجا تھا میرزا سے مل گیا[3]، ہمایون کو معلوم ہوا تو ہندال کو اس کے مقابلہ کیلئے بھیجا، اس جنگ میں کامران کا افسر اعلیٰ شیر علی گرفتار ہوا لیکن قراچہ خان، میرزا ہندال کو شکست دینے میں کامیاب ہوگیا، ہمایون کو اس شکست کی خبر ہوئی تو خود میرزا کے مقابلہ کو نکلا، میرزا تاب نہ لاسکا اور قلعہ بند ہوگیا، اسی دوران میں ہمایون نے کامران کو ایک محبت نامہ بھیجا تھا، نہ معلوم ابوالفضل نے اس شاہی تنقہ کو بجنسہ نقل کردیا ہے یا اپنی مشہور عبارت آرائی میں اس کا خلاصہ درج کیا ہے، بہرحال وہ خط اکبرنامہ میں یون مندرج ہے[4]:-

---

[1] شب پنجشنبہ ہفتم ربیع الثانی ۹۵۵ھ (اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۲۶۶) [2] اکبرنامہ (جلد اول صفحہ ۲۶۶) میں اس "افسون وافسانہ" کی تفصیل موجود ہے، اس میں لکھا ہے کہ حاجی محمد خان کو تعاقب کے لیے بھیجا گیا، تذکرۃ الواقعات جوہر (صفحہ ۸۱) میں میرزا ہندال کا نام درج ہے۔ [3] قراچہ خان کامران سے کیوں جاملا، اس کی تفصیل اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۲۷۰ میں موجود ہے، مزید حالات کے لیے ملاحظہ ہو تذکرۃ الواقعات جوہر (صفحہ ۸۸ تا ۹۰) [4] اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۲۷۸۔

"...... ای برادر بخود ای عزیز جنگ جو از تدبیر این کار (کہ باعث کارزار و موجب قتل و آزار مردم بیشمار است) باز آی، و بر مردم شہری و لشکری رحم نمای امروز این ہمہ مردم کہ کشتہ میشوند فردای قیامت:-

بود خون آن قوم در گردنت — بود دست آن جمع در دامنت

ہمان بہ کہ بر صلح رای آوری — طریق مروت بجای آوری"

میرزا کو یہ مکتوب ملا تو جواب میں یہ شعر عرض کر بھیجا[1]

عروس ملک کسی در کنار گیرد چست

کہ بوسہ بر لب شمشیر آبدار دہد

میرزا نے اس شعر میں اپنی دلیری تو دکھائی مگر بعد کو وہ شیردلی باقی نہ رہی۔ جنگ دوسردار ذکا لحاظ کر کے تیر میں ایک پرچہ باندھکر اس نے ہمایون کے لشکر کی طرف پھینکا، اس میں مکافات سے درگذر اور رنج کی اجازت مطلوب[2] تھی، ہمایون نے جواب لکھا بھیجا[3]:-

---

[1] مولف اکبرنامہ (جلد ۱، صفحہ ۲۶۸) کے الفاظ یہ ہیں "چون میرزای مست غفلت روگردانیدہ، اقبال و بخت دادہ دولت بود و فضل صبح سعادت و رائحہ سفید نیامد، در جواب آن طومار عنایت در دیباچہ روایت این بیت بر زبان راند" تذکرۃ الواقعات جوہر (ص ۹۱) میں لکھا ہے کہ میرزا نے ہمایون کے خط کو پڑھکر قدرے تامل کیا اور پھر یہ شعر لکھا، اور تاریخ رشیدی (ص ۲۳۳) میں درج ہے کہ شیبانی نے اس شعر کو شاہی بیگ خان کے پاس بھیجا تھا۔ [2] اس خط کا خلاصہ اکبرنامہ جلد ۱، ص ۲۶۰ و ص ۲۶۹ میں درج ہے۔ [3] یہ مضمون میر کی ہمایون کی طرف سے لکھا تھا، (اکبرنامہ جلد ۱، ص ۲۶۹)

"اعلیٰ یا اھل الفلعۃ الخلاص فی الاخلاص، والسلامۃ فی التسلیم
والسلام علی من اتبع الھدیٰ"

کامران نے مخلصی کی کوئی صورت نہ دیکھ کر اپنے سرداروں اور سپاہیوں کو ہمایوں کے حوالہ کردیا اور اجازت لیکر حجاز کو چلا، پھر کچھ خیال کرکے رستے سے پلٹا، ہمایوں نے خبر پاتے ہی امرا کو استقبال کے لیے بھیجا، میرزا بادشاہ کے سراپردہ میں حاضر ہوا آنکھیں چار ہوئیں، دونوں پر رقت طاری ہوئی، ملے اور خوب روئے، ابوالفضل نے اس قران السعدین کی کیفیت یوں بیان کی ہے:-

"وبعد ازاں از روی فرط رافت وشفقت میرزا در بر گرفتند وگریہای زار زار کردند چنانچہ تمام حضار مجلس عالی را دل بدرد آمد"

اس میل کے بعد عسکری جو ہمایوں کی قید میں تھا، کامران کے حوالہ ہوا، اور ہمایوں نے کولاب کا علاقہ بھی اسکی جاگیر میں دیدیا۔ اور وعدہ لیا کہ وہ لڑائیوں میں اسکی مدد کرے گا، لیکن میرزا اپنے وعدہ پر قائم نہ رہا، کیونکہ ۹۵۶ھ میں جب ہمایوں بلخ پر چڑھا تو میرزا

---

لہ شرائط صلح جو میرکی کی وساطت سے پیش ہوئے تھے وہ حسب ذیل تھے:- امرای قرار کردہ را گردن بستہ بدرگاہ فرستید و خود خطبہ آنحضرت بخوانید وغایبانہ رخصت گرفتہ متوجہ سفر حجاز شوید" (اکبرنامہ جلد ۱ صفحہ ۲۷۹)

لہ اکبرنامہ (جلد ۱ صفحہ ۲۸۲) سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمایوں نے اس ملاقات کی یادگار میں چشمہ بند کشا پر ایک لوح لگوادی تھی، اور عجیب اتفاق کہ اسی مقام پر بابر بھی اپنے بھائیوں سے ملا تھا، اور اس نے بھی اس یادگار میں لوح لگوائی تھی،

کمک کو نہین آیا، اور مجبوراً ہمایون کو ناکام واپس آنا پڑا،

اس زمانہ مین میرزا اپنی جاگیر پر تھا کہ ایک عجیب واقعہ (جو میرزا کی بدنامی اور خرابی کا باعث ہوا) پیش آیا، گلبدن بیگم نے اس کو تفصیل سے لکھا ہے[1] خلاصہ یہ ہے کہ میرزا نے ایک عیار و مکار عورت (ترخان بیگہ) کے بہکانے پر اسکی معرفت حرم بیگم کو عشق و محبت کا پیغام بھجوایا، اس عفیفہ کو اس جرات پر غیظ آیا اور اپنے لڑکون (میرزا سلیمان اور میرزا ابراہیم) کو خبر کردی اور کہا کہ بگیرید و این زنکہ را پارہ پارہ سازید تا بر دیگران عبرت شود و ہیچ کس بر اہل و عیال کسی بچشم بد خیال فاسد نکند و زن آدمی زادہ چہ مناسب کہ ہچو چیز ہای نالائق بیارد و از من و پسر من نترسد: ان لڑکون نے فوراً اس عورت کے ٹکڑے اڑا دیئے اور جب وہ کامران کے بھی دشمن ہوگئے[2] چنانچہ ان سے اور میرزا سے لڑائیان بھی ہوئین[3] جنمین اس کو ہمیشہ شکستین اٹھانی پڑین، پھر میرزا رستاق پہنچا وہان اوزبکون نے اسے لوٹ لیا[4] اس بے سروسامانی کے عالم مین بے بس ہوا تو ہمایون کو عریضہ لکھا اور ملازمت کی استدعا کی، ہمایون نے یہ عرض قبول کی اور خود غوربند کی طرف روانہ ہوا[5]، اسی اثنا مین قراچہ بیگ اور دوسرے امرا نے میرزا کو بہکایا کہ ہمایون پر حملہ کردیا جائے، یہ بھی ان کی باتون مین آگیا اور دشت قپچاق

---

[1] ہمایون نامہ صفحہ۔ [2] گلبدن بیگم کے الفاظ یہ ہین:۔ "و میرزا سلیمان و میرزا ابراہیم ازین جہت بمیرزا کامران بد شدند بلکہ دشمن شدند" (ہمایون نامہ صفحہ) [3] اکبرنامہ جلد ا، صفحہ ۲۹۲، صفحہ ۲۹۳ مین ان لڑائیون کا مفصل حال موجود ہے [4] اکبرنامہ (جلد ا صفحہ ۲۹۳) یہی واقعہ ہمایون نامہ (صفحہ) مین ذرا تغیر کے ساتھ درج ہے [5] ہمایون اواسط ۹۵۸ھ مین کابل سے روانہ ہوا (اکبرنامہ جلد ا صفحہ ۲۹۶)

مین ہمایون پر اچانک جا پڑا، اس جنگ مین ہمایون کو شکست ہوئی، وہ زخمی بھی ہوا، اور اسکا سارا ساز و سامان کامران کے ہاتھ لگا، اس مال غنیمت مین ہمایون کا کتب خانہ بھی کامران کے ہاتھ آیا،

اس کامیابی نے میرزا کے حوصلے بڑھا دیے، فوراً کابل کی طرف متوجہ ہوا، اور حکمت عملی سے اس پر قبضہ کر لیا[1]، ہمایون اس وقت بدخشان مین تھا خبر ملتے ہی وہان سے چلا، چار کاران[2] مین دونون فوجین بھڑین، کامران نے آخر شکست کھائی، اور اس کا سپہ سالار قراچہ خان بھی وہین کام آیا، عجیب اتفاق کہ وہ کتب خانہ جو جنگ قپچاق مین مال غنیمت بنا تھا پھر ہمایون کے ہاتھ آگیا،[3]

اس شکست کے بعد کامران افغانون سے جا ملا، وہان اور امرا و سردار بھی اس سے آملے، اب میرزا کا کام صرف یہ تھا کہ جب موقع ملتا ہمایون کی فوج پر چھاپے مارتا اور پھر پہاڑ مین دبک جاتا، اسی اثنا مین اس نے کابل کا رخ کیا، لیکن بیرم خان کی حکمت عملی[4] سے مایوس واپس آیا، اس کے بعد اس نے ایک رات شاہی لشکر پر شبخون مارا، جس مین مرزا ہندال شہید ہوا، یہ شہادت اس کے حق مین وہ شگون بد ثابت ہوئی کہ اس کے بعد ہی اس کی نکبت

---

[1] اس حکمت عملی کا ذکر اکبر نامہ (جلد ۱ ص [illegible]) مین موجود ہے، [2] چار کاران کا مقام ہمایون نامہ (ص [illegible]) مین درج ہے، لیکن اکبر نامہ (جلد ۱ ص [illegible]) مین مقام جنگ کا نام اشترگرام لکھا ہے، [3] یہ کتب خانہ دو اونٹون پر تھا جو بے ساربان میدان جنگ مین دوڑے جا رہے تھے، ہمایون نے مہار پکڑ کر ان کو بٹھایا، دیکھا تو وہی کتب خانہ دو صندوقون مین مقفل ہے (اکبر نامہ جلد ۱ ص [illegible])

[4] بیرم خان کی حکمت عملی جس سے حاجی محمد خان، کامران [illegible] (اکبر نامہ جلد ۱ ص [illegible])

شروع ہوگئی، گلبدن بیگم اسکی یون تصریح کرتی ہے[1]،

"میرزا کامران ظالم، برادر کش، بیگانہ پرور، بے رحم اگر آن شب نمی آمد این بلا از آسمان نازل نمی شد ۔ ۔ ۔ ۔ از بہادری میرزا کامران ظالم بے رحم میرزا ہندال شہید شد ازان روز باز دیگر نشنیدیم کہ در کار و بار میرزا کامران رشدی شدہ باشد بلکہ روز بروز تنزل کرد گویا حیات میرزا کامران، بلکہ روشنائی چشم میرزا کامران میرزا ہندال بود"

# ۵۔ کامران ہندوستان مین

میرزا کو جب ایران و افغانستان مین پناہ نہ ملی تو پھر پٹھانون سے جا ملا امرائے ہمایونی سراغ لگاتے ہوئے اس کے قیامگاہ تک پہنچگئے لیکن میرزا دام مین نہ آیا، نکل بھاگا اور پھر مختلف زمین کی خاک چھانتا سلیم شاہ (پسر شیر شاہ) کے دربار تک پہنچا، اسے بڑی توقع تھی کہ افغانی فوج لیکر وہ پھر کابل کو فتح کرے گا، لیکن سلیم نے بیجانی برتی، اور اس کا پہلا ثبوت میرزا کو یہ ملا کہ خود استقبال کرنے کے عوض اس نے چند افغانون کو آگے بھیج دیا، میرزا کو خفت اور مایوسی ہوئی خیال ہوا کہ یہین سے پلٹ جائے لیکن پھر سوچا کہ شاید سلیم شاہ ملاقات کے وقت اسکی تلافی کردے، اس کا یہ خیال بھی خام نکلا، اور ملاقات کے وقت اسے اور ذلتین اٹھانی پڑین، بدایونی نے اس ملاقات کا حال یون لکھا ہے[2]۔

---

[1] ہمایون نامہ صفحہ ۵۸ و صفحہ ۵۹۔ [2] منتخب التواریخ جلد اول صفحہ ۳۹۵ و صفحہ ۳۹۶، سلیم شاہ اور کامران کی ملاقات کا حال

اسلیم شاہ) روزی بار عام در مقام جبروت درآمدہ و بر تخت فرعونیت و شدادیت نشستہ بہ سرمست خان افغانی داؤدزئی کہ منصب بارگی داشت فرمود تا میرزا را مانند نوکران احاد الناس بہ تعلیمات رسمی امر کردہ کورنش داد و آن مرد از روی نا آدمی گری بزور قفای میرزا گرفتہ چند مرتبہ بفریاد بلند گفت کہ پادشاہ نظر دولت کہ کامران مقدم زادہ کابل دعا میکند و اسلیم شاہ بعد از تغافل بسیار نگاہی تحقیر آمیز بجانب میرزا کردہ خوش آمدی بنفاق گفت و در نزدیکی سراپردہ خویش خیمہ و شامیانہ برای میرزا نصب فرمودہ اسپی و سروپائی و کنیزکی و خواجہ سرائی بجہت جاسوسی احوال میرزا بخشید۔"

غرضکہ میرزا کو اس طرح ذلیل کیا گیا، اُس پر پھبتیاں کہی گئیں، فقرے چست کیے گئے، اسکی ذہانت کا امتحان لیا گیا، شاعری کی جانچ ہوئی، اور کیا کیا نہیں ہوا، میرزا کو عجب کوفت تھی، نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن، بدایونی پھر کہتا ہے کہ:-

(اسلیم شاہ) گاہی میرزا را طلبیدہ مشاعرہ می کرد و صحبت بناخوشی می گذشت، و میرزا از آن تکلفات و تواضعات بسیار بجان آمدہ از عمر و زندگی بیزار گشت و فرصت بجہت فراری جست و افغانان باوی بزبان ہندی ہزلی می کردند و چون بدربا

(بقیہ حاشیہ صفحہ ما قبل) تاریخ سند (مؤلفہ محمد معصوم بکری نسخۂ قلمی مقبوضہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال (ص ۱۹۱) اور تاریخ سلاطین افاغنہ (مؤلفہ احمد یادگار، نسخۂ قلمی موجودہ بوہار لائبریری، کلکتہ، ورق ۲۰۳ (الف) میں بھی کسی قدر اجمال کے ساتھ درج ہے لیکن بدایونی ان سب سے زیادہ مفصل ہے۔

می آمد می گفتند، مور[1] روی می آید، و میرزا از یکی مقربان بحضور سلیم شاہ پرسید کہ مور را
می گویند، او گفت مردی عظیم الشان را می گویند، میرزا گفت برین تقدیر سلیم شاہ
خوش مور باشد و شیرشاہ ازان ہم خوش تر بود، و سلیم شاہ حکم کرد کہ دیگر این لفظ
نگویند و مطایبہ میرزا گمکنند۔[2]

یہ تھیں وہ رسوائیاں جنھیں ایک تیموری شہزادہ ناحق برداشت کر رہا تھا!
بدایونی آگے ناقل ہے کہ:-

روزی سلیم شاہ از میرزا شعری طلبید، میرزا در بدیہہ این مطلع خواند؎

گردش گردون گردان گردنان را گرد کرد
بر سر اہل تمیزان ناقصان را مرد کرد!

سلیم شاہ فحوای کلام را دانستہ و این ادا را فرو بردہ بموکلان پنہانی حکم فرمود تا
میرزا چشم بند نگاہ دارند۔

وہاں اور جو واقعات گذرے ہوں مگر اس قدغن پر بھی میرزا سلیم کو کبھی خاطر میں نہ لایا،
اور ہمیشہ اسے دندان شکن جواب دیتا رہا، داؤدی[3] میں اسکی وسعت معلومات کی ایک نقل

---

[1] مور و بمعنی مرغ، [2] منتخب التواریخ بدایونی جلد اول ص ۴۲۰، [3] تاریخ داؤدی ایک شخص عبداللہ
نامی نے جہانگیر کے عہد میں لکھی تھی، اس تاریخ کے نسخے کمیاب ہیں، چنانچہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال، بوہار
(رامپور)، لائبریری کلکتہ اور خدا بخش خاں لائبریری پٹنہ میں اسکا کوئی نسخہ نہ مل سکا، اسلئے مجبوراً ہمیں تاریخ داؤدی کا اقتباس
الیٹ جلد چہارم ص ۴۹۰ سے لینا پڑا۔

یون حکایت کی گئی ہے:

"انھیں دنون جب کہ کامران سلیم شاہ کے پاس پہنچا ہے، اس کا امتحان لیا گیا، پہلی ہی ملاقات مین سلیم نے اس کے آگے تین مصرعے پڑھے اور ان کی تشریح چاہی۔ کامران نے فوراً بتا دیا کہ پہلا مصرعہ ایک مغل کا ہے جو عراق مین رہ گیا تھا، دوسرا ایک ہندی شاعر کا ہے اور تیسرا ایک افغانی کا، سلیم دنگ ہو گیا اور دربار مین میرزا کی معلومات کا اعتراف کرنا پڑا۔"[1]

اس پر داؤدی کہتا ہے[2] کہ:-

"اگرچہ سلیم نہین چاہتا تھا کہ کامران کے ساتھ نیکی کرے لیکن اس واقعہ کے بعد بعض امراء کے کہنے پر وہ اس کا اعزاز کرنے لگا۔"

اس مورخ نے نہ معلوم کس بنا پر ایسی بات کہی، بدایونی، یادگار اور دوسرے وقائع نگار تو اس پر متفق ہین کہ سلیم نے میرزا کے ساتھ بے التفاتی و بدسلوکی کا کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا[3]۔ خیر جب میرزا نے بو پائی کہ سلیم اسے گرفتار کرنا چاہتا ہے تو موقع پا کر عورتون کا بھیس بدل وہان سے نکل بھاگا اور کچھ دن اس علاقہ کے راجاؤن اور زمیندارون کے یہان گذار کر ناگوٹ آیا، وہان بھی دام تیار تھا کہ یہ پھر زنانہ لباس پہنکر چلدیا اور چند افغانون کے ساتھ کابل کا رخ کیا، لیکن راستہ مین سلطان آدم گکھڑ نے پکڑ لیا، اور یہ خوشخبری اور ملازمت کی درخواست

---

[1] الیٹ، جلد چہارم، ص ۴۹۹۔ [2] ایضاً۔ فرشتہ لکھتا ہے کہ "[illegible] اسلیم شاہ سلوک ناہموار منظور [illegible]
[illegible] [3] اس واقعہ کی تفصیل کیلئے [illegible]

فوراً ہمایون کو عرض کر بھیجی[1]، شہزادے نے بھی ایک عرضداشت بادشاہ کو روانہ کی[2]، جو بقول علامہ ابوالفضل "مشتمل بر حرب زبانیہا بود"۔ میرزا نے اسی پر اکتفا نہین کی بلکہ ایک غزل بھی بھیجی[3] جو مضمون معذرت سے پُر تھی،

## میرزا کی گرفتاری

### اور

## انجام

ہمایون نے میرزا کی گرفتاری کا حال سنا تو پہلے منعم خان کو بھیجا پھر خود روانہ ہوا، پرہار کے ایک پڑاؤ پر سلطان آدم، میرزا کے ہمراہ قدمبوس ہوا، ہمایون نے وہ شب عیش و عشرت مین گذاری، صبح ہی کو امرا و اہل دربار نے کامران کے فیصلہ پر اصرار کیا، عرض کی کہ جس کی گردن پر اتنے "ہواخواہان دولت" کا خون ہو وہ زندہ رہنے کا مستحق نہین، ابوالفضل کہتا ہے کہ

---

[1] اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۳۲۲۔ [2] میرزا نے یہ عرضداشت اپنے ملازم خاص جوگی خان کی معرفت روانہ کی تھی، (اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۳۲۲) [3] یہ غزل اکبرنامہ کے موجودہ نسخون مین درج نہین، لیکن اکبرنامہ کے پہلے مسودہ مین جس کا قلمی نسخہ بلگرام سے دستیاب ہوا تھا درج ہے چنانچہ مسٹر بیورج جرنل آف دی رائل ایشیاٹک سوسائٹی لندن) بابتہ ۱۹۰۳ء مین (صفحہ ۱۱۵ تا صفحہ ۱۲۲) رقمطراز ہین: (اس نادرالوجود نسخہ کے صفحہ ۲۱ پر ایک غزل درج ہے جسکو کامران نے ہمایون کے پاس اس وقت بھیجا تھا جبکہ سلطان آدم گکھڑ اس کو ہمایون کے سپرد کر رہا تھا، یہ شعر اکبرنامہ کے (ببلیوتھیکا سیریز کے) مطبوعہ نسخہ مین موجود نہین، اور میرے خیال مین ان ہی قلمی بلگرامی نسخہ مین درج ہین مجھے مسٹر بیورج کو لکھا کہ وہ غزل عنایت کرین لیکن انھون نے جواب دیا کہ وہ نسخہ انکے پاس نہین، معلوم ہوتا ہے کہ وہ نسخہ سرسالار جنگ کے کتب خانہ مین واپس آگیا [4] اکبرنامہ جلد اول صفحہ ۳۲۲

بادشاہ کے حضور میں "اکابرِ دین و دولت و اعاظمِ ملک و ملت" کا محضر پیش ہوا[1]،
ہمایون نے اس شہادت نامہ کو کامران کے پاس بھیج دیا، اس نے جواب میں عرض کر بھیجا کہ

"این مردم کہ امروز بر قتلِ من مہر کردہ اند ہم ایشان مرا این روز نشاندہ اند"[2]

ہمایون نے غور و فکر کے بعد حکم دیا کہ کامران کی آنکھوں میں سلائی پھیر دی جائے، جوہر (مؤلف
تذکرۃ الواقعات) جو میرزا کی نگرانی پر مقرر ہوا[3] اور آنکھوں میں نشتر دینے کا کام اس کے سپرد تھا
ان واقعات کا بہترین راوی ہو سکتا ہے، اس نے یہ جانکاہ واقعہ نہایت تفصیل سے بیان
کیا ہے، وہ کہتا ہے[4] کہ:-

"علی الصباح کوچ بجانب ہندوستان فرمودند و قرار دادند کہ در چشم میرزا کامران نشتر
زنند، چون حضرت پادشاہ این حکم کردہ روان شدند پس ہیچکس بچشم میرزا کامران
نشتر نمیزد و در میان خود تلاش میکردند . . . سلطان علی بخشی و علی دوست بیگ

---

[1] اکبر نامہ (جلد اول صفحہ ۳۲۳) سے معلوم ہوتا ہے کہ امراء نے یہ محضر نامہ خود پیش کیا تھا مگر گلبدن بیگم کا بیان ہے کہ ہمایون کے اشارے سے مرتب ہوا تھا، گلبدن بیگم کے الفاظ یہ ہیں: "آخر الامر فرمودند کہ اگر مصلحت و رضا ہمہ شمایان و دین است پس ہر شمایان جمع شوید و محضری نویسید" (ہمایون نامہ صفحہ ۹۰)

[2] ہمایون نامہ (صفحہ ۹۰) [3] جوہر کے ہمراہ سید محمد خنجر بیگ، عارف بیگ اور علی دوست بھی میرزا کی نگرانی پر مقرر ہوئے تھے (تذکرۃ الواقعات صفحہ ۱۰۱)

[4] تذکرۃ الواقعات جوہر نسخہ قلمی (موجودہ خدابخش خان لائبریری پٹنہ) ورق ۳۰ (الف) - یہ نسخہ معمولی اور بہت غلط ہے، لیکن اس کا کوئی دوسرا نسخہ چونکہ نہیں مل سکا اسلئے اسی کا اقتباس دینا پڑا۔

آقا گفت که تو نشتر بزن، علی دوست جواب داد که هرگاه تو یک شه رگی کسی سیدهی

بحضرت شاه عرض میکنی، من بحکم حضرت بگفت تو چگونه اینکار بکنم، فردا اگر حضرت

پرسند چرا این کار کردی، برادر ما را از پا انداختی در آن وقت بگویم که سلطان علی گفت

این از من نمی شود، و در میان خود همین گفتگو میکردند، جوهر خاکسار گفت که رفته

بحضرت پادشاه میگویم، علی دوست سلطان بازگی و غلام علی وارد و فراش خانه

و فقیر جوهر تاخته بملازمت حضرت پادشاه رفتیم، و بحضرت پادشاه عرض نمودیم و

علی دوست بحضرت پادشاه عرض نمود که پادشاهم بوالفضلا هیچ کسی قلید و درد نمی

هیچ کس این کار نمی کند حضرت پادشاه فرمودند «     قلتبان سن خانه بولوب

ترس قلتبان یعنی حضرت پادشاه فرمودند و دشنام دادند که ترا چه شده است تو

بکن، بعد حکم آمدیم پیش میرزا کامران، و غلام علی میرزا را عرض کرد که میرزا اگر این

سخن از خودی گفته باشم زبان ما را خدای تعالی از ... [۱] بکشد، اما از حکم حضرت

پادشاه چاره نیست، حکم چنان است که در چشمهای شما نشتر زنند، میرزا گفت

مرا بکشید، غلام علی جواب داد زه کیست که شما را کشتن تواند، پس سلاقش [۲] درنقد

رومال در دست داشت، غلوله بست و در دهن آن فراش زد که دست دراز

کرده بود و بگرفت میرزا، بعد از آن دست میرزا را گرفته از خرگاه بیرون آمدند

و میرزا را خوابانیدند، و نشتر در چشم او زدند، الا ما شاء الله پنجاه نشتر کم و بیش در

---

۱ کذا فی الاصل، ۲ ایضاً،

در چشمهای میرزا زدند، آن مرد اصلاً هیچ دم نزد، الا شخصی که یاری زانوی ایشان
نشسته بود میرزا بر وی همین سخن گفت که تو چرا بر زانوی من نشسته تا کرد ولاسای تما
نخواهد شد، نخواهید گذاشت، بجز این سخن دیگر هیچ دم نزد، مردانه وار باستقلال خود
ماند، میوه دار در چشمهای ایشان نمک انداخت، بی طاقت شده نام الله بر زبان
راند و بعد ازین، همین سخن گفت که خداوند آنچه در دنیا کرده بودم بجزای خود رسیدم
و در عقبیٰ امیدوارم . . . . . . . . جوہر فقیر میگوید چون میرزا را بسیار
بی طاقت و مشوش دیدند نتوانستند پیش میرزا ماند و در منزل خود آمدم و در کارخانه
آمده متفکر وار سر فرو کرده بودیم که نظر حضرت بادشاه بر فقیر افتاد و جان محمد کتابدار
را بجانب فقیر فرستادند که آن غلام را پرس که در کاریکه تعین کرده بودیم چه انجامید
و چگونه در اینجا آمدی، بنده خاکسار جوهر عرضه داشت که هر کاری که بودم آن کار
بانصرام رسید، بعده حضرت بادشاه فرمودند تو از ینجا مرو و آب برای غسل وضو
کن . . . . . . . . "

میرزا کے اندھا کئے جانے کا حال خود ایک نشتر دینے والے کی زبان سے تم سن چکے،
اس سے معلوم ہوا کہ اس مصیبت میں اس نے نہایت بہادری سے کام لیا، پچاس نشتر کے قریب
اسکی آنکھوں میں لگائے گئے، لیکن اس نے اُف نہ کی، صرف جب آنکھوں میں نمک ڈالا گیا
تو "اللہ، اللہ" کرنے لگا، میرزا کا اس طرح نابینا ہونا اگر باعث عبرت ہے تو اس سے زیادہ
اسکی جوانمردی لائق عزت !

ابوالفضل نے بھی اس واقعہ کو بیان کیا ہے، لیکن اپنے اسی خاص انداز میں، یعنی میرزا کے صبر و استقلال کی وجہ یہ تھی کہ جنت مکانی (ہمایون) نے اسکی جان بخشی کی تھی، اسلیے اس شکریہ کی یاد غالب رہی۔ اس نے دم نہ مارا، اور ان تکالیف کو برداشت کرتا رہا، واقعی چشم انصاف مین خاک ڈالنے کی اس سے بہتر توجیہ شاید ہی کسی اور کو یون سوجھتی !! ابوالفضل کا بیان ہے کہ بھائی کے نابینا ہونے کا ہمایون کو بڑا صدمہ تھا، اور اس کے آنسو جاری تھے: یعنی ہمارے علامہ یہ دکھانا چاہتے ہین کہ ہمایون کا یہ حکم بہ خوشی نہین بلکہ بہ مجبوری تھا، لیکن جوہر اکبر نامہ کا سبق نہین پڑھتا۔ وہ لکھتا ہے کہ جب مین میرزا کو نابینا کرکے اردوے ہمایون مین واپس آیا تو اپنے خیمہ مین مغموم بیٹھ گیا، بادشاہ کی نظر جو مجھ پر پڑی تو ایک ملازم کو بھیج پچھوایا کہ جس کام پر تجھے متعین کیا گیا تھا وہ پورا ہوا یا نہین؟ مین نے عرض کیا کہ وہ کام انجام پاگیا، اس کے بعد بادشاہ نے فرمایا کہ تم یہان سے نہ جاؤ اور میرے غسل کے لیے پانی لاؤ،[1] یہان ہمایون پر نہ تو رقت طاری ہوتی ہے، اور نہ غم کا کوئی اثر معلوم ہوتا ہے، بلکہ صرف جوہر ہے جو اس واقعہ سے متاثر نظر آتا ہے، اور اپنے خیمہ مین سر بہ گریبان بیٹھ جاتا ہے، نہ معلوم ابوالفضل کے اس بیان مین کوئی اصلیت بھی ہے یا محض حق نمک نے وہ اشک جاری کرادیے۔

---

[1] جوہر کے الفاظ یہ ہیں:- "چون میرزا را بسیار بی طاقت و مشوش دیدند نتوانستند پیش میرزا ماندن، در منزل خود آمدم در کارخانہ آمدہ متفکر وار سر فرو کردہ بودیم کہ نظر حضرت پادشاہ بر فقیر افتاد، دوجان محمد کتابدار را عجب فقیر فرستادند کہ آن غلام پرسی کہ در کاری کہ تعیین کردہ بودیم چہ انجامید و چگونہ درینجا آمدی، بندہ خاک جوہر عرضہ داشت نمود آنچہ بکاری کہ بودیم انجام یافت رسید، بعد حضرت بادشاہ فرمودند کہ ازینجا تو مرو و آب برای غسل موجود کن۔" (تذکرۃ الواقعات قلمی ورق ۳۰ ب)

میرزا کی آنکھوں میں نشتر دینے کا واقعہ ۹۶۰ھ میں پیش آیا[1]، خواجہ محمد مومن فرنخودی نے لفظ "نیش تر" سے اور منعم خان خانخانان نے اس مصرعہ سے تاریخ نکالی۔ع چشم پوشید زبیداد سپہر!

میرزا جب دولت بصارت سے محروم ہو گیا، تو خانخانان کو کہلا بھیجا کہ ہمایون سے عرض کر کے اس کے غلام خاص بیگ ملوک کو اسکی خدمت کے لیے حاضر کر دے، میرزا کی یہ درخواست منظور ہوئی، اور بیگ میرزا کے پاس بھیجدیا گیا، حاضر ہوا تو بقول ابو الفضل[2] "میرزا کمال توجہی کہ یادداشت دستہای اور اگرفتہ بر چشم نابینای خود نہاد و این بیت خواندے،

ہر چند کہ چشم بر رخت پردہ کشید است

بینا ست بخشی کہ بسی روی تو دید است"

اس کے کچھ دن بعد جب بادشاہ کابل کی طرف جا رہا تھا تو دریائے سندھ[3] کے قریب ٹھہرا، کامران نے وہاں حج کی اجازت مانگی، قبول ہوئی، ہمایون خود میرزا کے خیمہ میں آیا

---

[1] اکبر نامہ، جلد اوّل صفحہ ۳۲۲۔ [2] اکبر نامہ جلد اوّل صفحہ ۳۲۲۔ [3] تذکرۃ الواقعات جوہر (صفحہ ۱۰۳) میں نیلاب درج ہے، [4] اکبر نامہ جلد اول صفحہ ۳۲۳، مسٹر بیورج، اکبر نامہ کے انگریزی ترجمہ (صفحہ ۶۰۶ نوٹ) میں تحریر فرماتے ہیں کہ ابو الفضل نے یہ بیان بایزید کے مختصر سے نقل کیا ہے اور کچھ بدل بھی دیا ہے، یہی واقعہ تاریخ منظری (مؤلفہ محمد علی بن ہدایت اللہ) میں اس طرح درج ہے، (نسخہ قلمی، ایشیاٹک سوسائٹی صفحہ ۲۶ و صفحہ ۲۷):

"چون پادشاہ بملازمت میرزا رفت او قدمی چند استقبال نمودہ این قطعہ را خواند ؎

زقدر و شوکت سلطان نگشت چیزی کم | ز التفات بمہمان سرای دہقانی
کلاہ گوشہ دہقان بآفتاب رسید | کہ سایہ بر سرش افگند چون تو سلطانی

(بقیہ صفحہ ۲۳۶)

اس نے "بعد از لوازم تعظیم و مراسم احترام" یہ شعر پڑھا ہے

کلاہ گوشۂ درویش بر فلک ساید — کہ سایہ چون تو شاہی فگند بر سراو

اور اس کے بعد ہی یہ شعر بھی زبان پر لایا ہے

بر جانم از تو ہر چہ رسد جای منت است — گر ناوک جفاست و گر خنجر ستم

ابوالفضل کے دل پر یہ شعر بھی ایک نشتر ہے۔ لکھتا ہے کہ "اگرچہ بیت ثانی جانب شکر وارد اما سخن شناس در یابد کہ از شکایت لبریز است" غرض دونون بھائیون کی یون ملاقات کچھ عرصہ تک جاری رہی، ہمایون عذر گناہ پیش کرتا اور میرزا (بقول ابوالفضل) کہتا تھا کہ مین گردن زدنی تھا، آپ نے میری جان بخشی کی اور حج کی اجازت دی وغیرہ وغیرہ، اس کے بعد میرزا نے اپنے بچون کو ہمایون کے سپرد کیا، اور جب وہ خیمہ سے نکلا تو میرزا "ہائے ہائے" کر کے رویا،[1]

یہان سے میرزا حج کو روانہ ہوا، سفر کا سامان ہمایون کے حکم سے مہیا ہوا، اور چلمہ کوکہ[2] کو اجازت دی گئی کہ کامران کے ہمرکاب رہے، اکبرنامہ مین میرزا کے اس سفر کا حال نہایت مختصر ہے، مگر ہمایون کے عنایات کی تفصیل ضرور ہے، یہ بھی لکھا ہے کہ میرزا کا غلام خاص، بیگ ملوک چند منزل جا کر واپس چلا آیا، "او از آن قبول صورتی کہ داشت مردود نظرہا شد"[3]

---

ترجمہ تاریخ فرشتہ (مطبوعہ بمبئی ص۲۴۲) مین بھی یہی الفاظ ہین، [1] ابوالفضل نے ان بیانات کو بایزید کے تذکرہ واقعات سے نقل کیا ہے لیکن اپنی رنگ آمیزی سے باز نہین آیا ہے، [2] چلمہ میرزا کا کوکہ تھا، اس نے حق ہمشیری گی ادا کیا، [3] ابوالفضل نے یہ بیان بایزید کے مختصر سے نقل کیا ہے، چنانچہ بایزید کے الفاظ ہین اور وہ بے سعادت بیگ ملوک میرزا کے ساتھ چند منزل جا کر بلا اجازت واپس چلا آیا، چنانچہ باوجود مقبولی صورت مردود خاص و عام ہو گیا، (ملاحظہ ہو انگریزی ترجمہ اکبرنامہ ص۹۰)

مگر خود ابوالفضل دوسری جگہ لکھتا ہے، کہ "آخر روز جمعہ ربیع الاول (۹۶۳) بقصد رخصت دو سہ ساعت شاہ بداغ و عالم شاہ و بیگ ملوک و جمعی دیگر از سفر حجاز آمدہ بودند"۔ ان متضاد بیانوں سے دو نتیجے نکل سکتے ہیں اول یہ کہ بیگ ملوک میرزا کے ساتھ چلا گیا، یا یہ (جو زیادہ قرین قیاس ہے) کہ دوسرے سال اس نے تلافیٔ مافات کر دی،

ہم کہہ چکے ہیں کہ اکبر نامہ میں میرزا کے سفر کا حال نہایت مختصر ہے، گلبدن بیگم کا ہمایوں نامہ میرزا کے نابینا کئے جانے کے زمانہ میں ختم ہو جاتا ہے، جوہر کے تذکرہ میں بھی میرزا کے حج کے متعلق صرف چند جملے ہیں لیکن تاریخ سندھ (مولفہ محمد معصوم بکری) میں اس کا مفصل حال موجود ہے، اور اس سے بہتر بیان کسی اور جگہ ہماری نظر سے نہیں گذرا، اس سے معلوم ہوتا ہے[1] کہ کامران سیدھا حج کو نہیں گیا بلکہ کچھ دن اپنے خسر میرزا شاہ

---

[1] تاریخ سندھ (نسخہ قلمی موجودہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال ورق ۱۴۵) مولف کے الفاظ یہ ہیں: "بار دیگر میرزا کامران در سیوستان تشریف آوردند، میرزا شاہ حسن چند گاہ میرزا را در کوہ شاہ ہ پیلہ کہ قریب روہ در میان آب دریا واقع شدہ جائی دادند و بعدہ پرگنہ تبورہ را بخرچ مطبخ میرزا تعیین فرمودند، و باغ فتح را برای نزول ایشان مقرر کردند، میرزا کامران آنجا بودہ، قصد حج نمودند و چوچک بیگم نیز با وصف آنکہ دیدہ کرمرا نیز رخصت کنند کہ با میرزا بروم، میرزا شاہ حسن از رخصت ابا نمودہ مبالغہ بسیار درمیان آوردہ، و عاقبت الامر چوچک بیگم بی رخصت پدر برآمدہ بر کشتی نشست و خواست کہ تنہا نزد میرزا کامران رود، سلطان محمود مہردار و جمعی از محرمان ایشان رسیدہ باز گردانیدند، میرزا شاہ حسن خود بہ کشتی دختر در آمدہ، مبالغہ و الحاح نمودہ بجائی رسید کہ چوچک بیگم بعرض کرد، احوال مردم چہ گویند کہ دختر میرزا از اطاعت شوہر سر باز زدہ در او بنام سازند، میرزا شاہ حسن را خوش آمد لا علاج شدہ او را با اسباب و سامان خوب رخصت فرمود"۔ مولف نے میرزا کے آنے کا سن ۹۶۰ھ بتایا ہے جو صحیح نہیں ظاہر ہے کہ میرزا ۹۶۰ھ میں نابینا ہوا، اسلئے ضرور اس کے بعد آیا ہوگا،

حسن ارغون کے یہان ٹھہرا رہا، اس نے ایک پرگنہ میرزا کے اخراجات مطبخ کے لیے وقف کر دیا۔
کامران حج کو چلا تو اسکی بی بی جو جک بیگم بھی علی الرغم کشتی مین بیٹھ گئی، اعزا مانع ہوئے، اور
باپ نے بھی روکا، مگر وہ رو کر کہنے لگی، دنیا کیا کہیگی کہ جب کامران صاحب حکومت و صاحب بصارت
تھا تو مین اسکے حوالہ کیگئی، اور اب وہ بے بس و بے کس ہوا تو جو جک بھی اسکا ساتھ چھوڑتی
ہے: باپ یہ سنکر چپ ہوگیا، اور آخر اس نے دونون کو ساتھ رخصت کیا، میرزا مکہ پہنچا اور وہان
تین حج کرنے کے بعد میدان منا مین مرحوم ہوا، ابو الفضل لکھتا ہے[1]:

و میرزا سہ حج دریافت و در یازدہم ماہ ذی الحجہ در منا سال (۹۶۴) نہصد و شصت
و چہار لبیک گویان، اجابت دعوت حق نمودہ محمل عدم بست:

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کامران کی وفات ۱۱ ذی الحجہ کو ہوئی، لیکن مؤلف تاریخ
سندھ کا (جو میرزا کے حالات سے زیادہ باخبر معلوم ہوتا ہے) بیان ہے کہ میرزا نے یوم الحج (۱۰
ذی الحجہ) کی سہ پہر کو وفات پائی، چنانچہ محمد معصوم بکری لکھتا ہے[2]:

---

[1] اکبرنامہ جلد اول ص [illegible]، [2] تاریخ سندھ (نسخۂ قلمی موجودہ کتب خانہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ ص [illegible]) میرزا
کی تاریخ وفات اور حج کی تعداد مین اختلاف ہے، بقول مؤلف اکبرنامہ اس نے تین حج کیے، مؤلف مآثر رحیمی (جلد
اول ص [illegible]) بھی یہی لکھتا ہے، مراۃ العالم (نسخۂ قلمی ص [illegible] ب) مین بھی تین حج لکھا ہے، اور تاریخ فرشتہ (جلد اول ص [illegible])
کا مؤلف بھی لکھتا ہے کہ "سہ حج کردہ بتاریخ یازدہم ذی الحجہ سنہ اربعہ و ستین و تسعمایہ ہمانجا فوت شد" لیکن ان سب کے برخلاف بدایونی
(جلد اول ص [illegible]) لکھتا ہے کہ "و بچہار حج موفق شد" ہمارے خیال مین بدایونی کی روایت صحیح نہین کیونکہ اول تو میرزا ۹۶۱ھ کے آخر مین
نابینا ہوا، پھر کچھ عرصہ تک سندھ مین رہا، اسلیے معلوم ہوتا ہے کہ میرزا ۹۶۲ھ مین ہندوستان سے روانہ ہوا، اور یون وہ صرف تین
حج کرسکتا تھا نہ کہ چار، اسکی تائید مؤلف تاریخ سندھ بھی کرتا ہے یعنی "دو سہ سال در مکہ معظمہ اقامت کردند":

"میرزا کامران و بیگم بعد وصول حرمین شریفین دو سہ سال در مکہ معظمہ اقامت نمودند و میرزا کامران در روز حج بعد از وقوف در عرفات قبل غروب، آفتاب حیاتش نیز غروب نمود"

میرزا کی رحلت کے سات ماہ بعد چوچک بیگم نے بھی قضا کی، مؤلف تاریخ سندھ لکھتا ہے:

"چوچک بیگم بعد از فوت میرزا بہفت ماہ بجانب جہان جاوداں انتقال کرد، این واقعات در سن اربع وستین وتسعمایہ بود"

میرزا کی اوائل زندگی جیسی رہی ہو لیکن اسکے آخری دن خوب گذرے اور اسکا انجام بخیر ہوا، یہ عجیب اتفاق ہے کہ دو حقیقی بھائی یعنی کامران وعسکری[1] اپنے سوتیلے بھائیوں (ہمایون[2] وہندال) کے ہمیشہ حریف ومقابل رہے اور سلطنت کی بازی میں دونوں ناکام لیکن انکا انجام ایک طرح ہوا، کامران نے ایام حج میں وفات پائی، عسکری بھی اسی ارادے سے چلا، اور گو وہ زیارت کعبہ سے مشرف ہونے کے قبل مرحوم ہوا مگر اسے نیت کا صلہ ضرور ملا، اس لیے جس طرح یہ دونوں زندگی میں ہمدوش رہے مرنے کے بعد بھی ہم آہنگ ہونے کی وجہ سے ہم آغوش دکھائی دیے!!

زمانہ کو دیکھئے کہ ابوالفضل ہندال کے قتل پر تو ماتم کرتا اور مرثیہ پڑھتا ہے، مگر کامران کی

---

[1] کامران وعسکری دونوں ایک ماں (گلرخ بیگم) سے تھے، اسلیے ان دونوں میں بڑی محبت تھی عسکری کامران سے چھوٹا تھا، اس نے بڑے بھائی کا برابر ساتھ دیا،

[2] ہمایون کی ماں کا نام ماہم تھا، ہمایون بعہد وفیقعد ۹۱۳ھ کو کابل میں پیدا ہوا (بابرنامہ ترجمہ مسز بیوریج صفحہ ۳۴۴) ہندال دلدار کے بطن سے ۹۲۵ھ میں پیدا ہوا، اور ہمایون کی ماں ماہم نے اسے متبنی کیا، (بابرنامہ صفحہ ۳۸۵)

بے وقت موت پر دو آنسو بھی نہیں بہاتا اور نہ ایک مصرعۂ تاریخ ہی نقل کرتا ہے، لیکن بدایونی یہاں بھی خموش نہ رہ سکا اور افسوس کے ساتھ اس نے میرزا کی وفات کے یہ قطعات تاریخ نقل کر دیے ہیں، پہلا قطعہ مولانا قاسم کا لکھا ہے[۱]:

کامران آنکہ پادشاہی را — کس نہ بود دست ہمچو او در خورد

شہ زکابل بکعبہ و آنجا — جاں بحق داد و تن بخاک سپرد

گفت تاریخ او چنین کاہی — پادشہ کامران بکعبہ مرد

پھر وصیی کا یہ قطعہ تاریخ[۲]:-

شہ کامران خسرو تاجدار — کہ در سلطنت سر بکیواں رساند

مجاور شد اندر حرم چار سال — بکلی دل از قید عالم رہاند

ز عید وقوف حج چہارمین — باحرام حج جان بجانان فشاند

چو در خواب وصیی در آمد شبی — عنایت نمود و سوی خویش خواند

بگفت ار بپرسندت از وفات ما — بگو شاہ مرحوم در مکہ ماند

---

[۱] ابوالقاسم سید نجم الدین محمد متخلص بہ کاہی کا وطن کابل تھا، صاحب دیوان ہونے کے علاوہ بوستان کے جواب میں اس نے ایک مثنوی گل افشاں بھی لکھی، کاہی نے ۹۸۸ھ میں قضا کی، (ملاحظہ ہو منتخب التواریخ جلد سوم ص۱۷۲ تا ص۱۷۴ و ترجمہ انگریزی جلد سوم ص۲۴۴ و ص۲۴۵ و جلد اول ص۵۸۶) [۲] منتخب التواریخ جلد اول ص۴۵۵ صاحب ہفت اقلیم (نسخہ قلمی ایشیاٹک سوسائٹی بنگال ورق ۲۲ ب) نے بھی کاہی کی تاریخ اور وصیی کے قطعہ کا صرف آخری مصرعہ درج کیا ہے،

ان قطعات کو نقل کرنے سے پہلے نیرنگیٔ عالم اور گردشِ روزگار کو یاد کرکے بدایونی خاقانی کے یہ اشعار بھی بحسرت پڑھتا ہے:-

هرگز بباغ عهد گیاهی وفا نکرد — هرگز ز شستِ چرخ خدنگی خطا نکرد

خیاطِ روزگار بیالای هیچ کس — پیراهنی ندوخت که آن را قبا نکرد

نقدی نداد دور که آن را بدل نشد — نردی نباخت دهر که آن را دغا نکرد

گردون در آفتاب سلامت کرا نشاند — کو را چو صبح روشن اندک بقا نکرد

خاقانیا بچشم جهان خاک در فکن — کو دردِ چشم دید ترا و دوا نکرد

فرشتہ نے میرزا کی خبر وفات ان اشعار میں دی ہے:[1]

گنجِ بقا نیست درین خاکدان — مغزِ وفا نیست درین استخوان

جمله جهان خواه کهن خواه نو — چون گذرانست نیرزد بجو

مؤلف تذکرہ "نشترِ عشق" نے غم کامران میں ایک صاحب مروت تخلص (شاعر) کا یہ قطعہ تاریخ بھی دہرایا ہے:[2]

اخترِ برجِ سخن آن نکته دان — وه چه شام از این جهان شد رهگرای

از سرِ جابش بگفتم سالِ فوت — کامران آسوده در فردوس های

---

[1] فرشتہ جلد اوّل ص ۲۴۲، [2] تذکرہ نشترِ عشق مؤلفہ نواب حسین قلیخان عشقی عظیم آبادی (نسخہ قلمی موجودہ خدا بخش خان لائبریری ص ۱۰۹۳) مؤلف تذکرہ نے میرزا کا سن وفات ۹۵۶ھ بتایا ہے جو یقیناً غلط ہے، اور غالباً یہی سن مصرعۂ تاریخ سے بھی نکلتا ہے،

# ۷۔ کامران کی اولاد

میرزا کی اولاد کی صحیح تعداد معلوم نہ ہو سکی، مگر بعض تاریخون اور خصوصاً مسز بیوریج کے شائع کردہ ہمایون نامہ مین اسکے متعلق جو درج ہے اس کا خلاصہ نقل کر دیتا ہون،

۱۔ میرزا کی سب سے بڑی لڑکی حبیبہ بیگم[1] ۹۵۳ھ مین آق سلطان سے منسوب ہوئی، لیکن جب اُسے معلوم ہوا کہ وہ کھلم کھلا اسکی مخالفت اور ہمایون کی معاونت کر رہا ہے تو حکم دیا کہ "اوراگذاشتہ کہ زن خود ہمراہ شود، بمجرد رسیدن فرمان شاہ حسین میرزا حبیبہ بیگم را از تصرف آق سلطان جدا ساختہ و سلطان را بمکہ معظمہ رخصت کرد"[2] غرض اس شادی کے کچھ ہی عرصہ بعد آق سلطان حج کو چلا گیا، نہ معلوم حبیبہ بیگم نے پھر دوسرا نکاح کیا یا مطلقہ رہی،

۲۔ اسکی دوسری لڑکی عائشہ سلطان تھی، ہمایون نامہ مین تین جگہ[3] اسکا ذکر ہے لیکن اسمین اسکی کوئی خاص بات نہین ملتی،

۳۔ تیسری گلرخ بیگم تھی جسکی شادی ابراہیم حسین میرزا بایقرا سے ہوئی، گلرخ کا ذکر ہمایون نامہ مین نہین ہے[4] لیکن اکبر نامہ مین اسکے حالات ملتے ہین، اسکا لڑکا سلطان مظفر حسین میرزا

---

[1] ہمایون نامہ صفحہ ۹۰ [2] ایضاً صفحہ ۹۱ [3] ایضاً صفحہ ۹۱ و صفحہ ۹۲، [4] گلرخ بیگم کے حالات گو ہمایون نامہ مین موجود نہین لیکن مسز بیوریج نے اپنی کتاب کے حاشیہ مین اسکے حالات لکھے ہین، ۔۔۔ بیان دہین ۔۔۔ یا گیا، (ملاحظہ ہو ضمیمہ ہمایون نامہ صفحہ ۲۲۳)

اکبر کی بڑی لڑکی سلطان خانم سے منسوب ہوا، گلرخ کا شوہر ابراہیم باغی ہو کر جب (۹۶۱ھ مین) قتل ہوا تو وہ اپنے لڑکے (مظفر حسین میرزا) کو لے کر دکن چلی گئی، اسکی ایک لڑکی نورالنسا سلیم (جہانگیر) سے منسوب تھی، گلرخ ۱۰۲۲ھ تک حیات تھی، جہانگیر اس سال اسکی خدمت مین حاضر ہوا ہے،

تذکرۂ عرفات العاشقین[1] (مؤلفہ تقی اوحدی) سے معلوم ہوتا ہے کہ گلرخ بیگم شاعرہ تھی اور ۱۰۲۹ھ مین فوت ہوئی، مؤلف تذکرہ لکھتا ہے[2]:-

"بغایت فصیحہ کاملہ بودہ، عروس شاعرش بہچو نام او گلرخ آمدہ . . . . . . در ہزار و بیست و نُہ کہ بندہ باجمیر بودم در اردوی بادشاہی درگذشت"

اوحدی نے بیگم کا یہ شعر بھی نقل کیا ہے، ؎

ہیچگہ آن شوخ گل رخسار بی اغیار نیست

راست بود ست این کہ عالم گل بیخار نیست

۴- چوتھی، حاجی بیگم، ماہ افروز کے بطن سے پیدا ہوئی (۹۵۱ھ) مین وہ کامران کے ساتھ بابا دشتی مین موجود تھی[3]، اکبرنامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ (۹۸۳ھ) مین جب گلبدن بیگم (مؤلفہ ہمایون نامہ) حج کو روانہ ہوئی تو یہ حاجی بیگم بھی اس کے ہمراہ تھی[4]، مسز بیورج نے ہمایون نامہ کے "دیباچہ" اور "ضمیمہ" مین حاجی بیگم کے وجہ تسمیہ پر دلچسپ بحث کی ہے جو پڑھنے کے لائق ہے[5]۔

---

[1] نسخۂ قلمی موجودہ خدا بخش خان لائبریری، ورق ۱۳۰ (الف)، تذکرۂ صبح گلشن مین بھی گلرخ بیگم کا حال موجود ہے۔

[2] ہمایون نامہ صفحہ ۱۲۱ [3] اکبرنامہ جلد سوم صفحہ ۱۴۵ [4] ہمایون نامہ (دیباچہ) صفحہ ۰۰۰ و ضمیمہ صفحہ ۲۱۹

۵۔ پانچوین گلعذار بیگم تھی جس کے متعلق اتنا پتہ چلتا ہے کہ ۹۸۳ھ میں وہ بھی اپنی بہن حاجی بیگم کے ساتھ (گلبدن بیگم کی رفاقت میں) حج کو گئی تھی۔[1] اس سے زیادہ اور کچھ معلوم نہو سکا۔

ان پانچ لڑکیون مین سے صرف تین (گلرخ، حاجی بیگم، گلعذار) کا علم ہے کہ وہ کامران کے بعد بھی زندہ تھین، مگر حبیبہ بیگم اور عائشہ سلطان کا حال کھل نہ سکا۔ فرشتہ کہتا ہے کہ کامران نے تین لڑکیان چھوڑین[2] اور یہی بیان مؤلف منتخب اللباب[3] کا ہے۔ ان لڑکیون مین گلرخ کی نسبت تو کہا جا چکا کہ اسکی شادی ابراہیم حسین میرزا سے ہوئی، دوسری کی شادی شاہ فخرالدین مشہدی رضوی سے ہوئی اور تیسری میرزا عبدالرحمن مغل کے عقد مین آئی۔[4]

میرزا کی لڑکیون کے تذکرہ کے بعد اب اس کے لڑکون کا ذکر بھی ضروری ہے اور اس خصوص مین سب سے[5] معتبر بیان گلبدن بیگم کا ہے۔

ہمایون نامہ مین کامران کے ایک لڑکے کے متعلق پہلا بیان ۹۵۱ھ کے واقعات کے ضمن مین ملتا ہے۔ اس مین اسکا نام ابراہیم سلطان میرزا درج ہے۔[6] لیکن گلبدن بیگم آگے

---

[1] اکبرنامہ، جلد سوم، صفحہ ۱۴۵۔ [2] تاریخ فرشتہ (مطبوعہ بمبئی) صفحہ ۴۴۲۔ [3] منتخب اللباب مؤلفہ خافی خان (ببلیو تھیکا انڈیکا سیریز) جلد اول، صفحہ ۱۴۳ خافی خان لکھتا ہے "و از میرزا کامران ابوالقاسم نام پسر و سہ دختر ماندہ کلان کی را به فخرالدین مشہدی و دو دختر دیگر به بنی اعمام خود دادند"۔ [4] تاریخ فرشتہ (مطبوعہ بمبئی) صفحہ ۲۴۲۔ مسز بیورج نے ان لڑکیون کے شادی کے متعلق دلچسپ بحث کی ہے جو صاحب اس کو بالتفصیل دیکھنا چاہتے ہیں، وہ ضمیمہ ہمایون نامہ کے صفحات ۲۰۰، ۲۱۱ ملاحظہ فرمائیں۔ [5] ہمایون نامہ (صفحہ ۷۵) کی عبارت یہ ہے: "جوگی خان را فرستاد کہ ...... ابراہیم سلطان میرزا پسر میرزا کامران ...... این جلد را بدست بیاید (؟)"

اس کا نام ابوالقاسم میرزا بھی لکھتی ہے[1]، ایسا لیے میرزا کے دو لڑکے معلوم ہوتے ہیں ایک ابراہیم سلطان اور دوسرا ابوالقاسم، لیکن بعد کے مؤرخوں نے اُسی لڑکے کا نام کہیں ابوالقاسم میرزا اور کہیں ابراہیم لکھا ہے، غالباً اسکی کنیت ابوالقاسم تھی اور نام ابراہیم، اکبرنامہ کے اکثر نسخوں میں ابراہیم ہی درج ہے، چنانچہ کامران کے سامنے "نقارہ" کے لیے جو مشہور کشتی اکبر اور کامران کے لڑکے میں ہوئی تھی[2] وہاں اسکا نام کہیں ابراہیم لکھا گیا ہے اور کہیں ابوالقاسم[3]

مؤلف ہفت اقلیم اس کے متعلق یوں لکھتا ہے:۔

"از میرزا کامران پسر ماندہ موسوم بہ میرزا ابوالقاسم در غایت فطنت و ذکا، و در نہایت ملاحت و صفا ہنوز اوّل جہان افروزی اُبود کہ در نہصد و ہفتاد و چہار در قلعہ گوالیار ازین جہان غدار رخت بعالم ناپایدار کشید، ع

نماند از کامران نام و نشانی

تاریخ است و میرزا ابوالقاسم بشعر گفتن میلی تمام داشتہ و سخن نیک میرسیدہ و شوکتی تخلص میکرد، و این دو بیت مراو راست[4]۔ ؎

یار ہر شانہ کہ در زلف سمن ساز زدہ است

نشتر غم بدل غمزدۂ ما زدہ است

---

[1] ہمایون نامہ (صفحہ ) میں مرقوم ہے "ابوالقاسم میرزا پسر خورد را پیش میرزا عسکری فرستادند" [2] اس کشتی کا مفصل حال اکبرنامہ جلد اوّل صفحہ ۲۲۶ و صفحہ ۲۲۷ میں موجود ہے۔ [3] ہفت اقلیم نسخہ قلمی (نمبر دی ۳۲۷) موجود کتب خانہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال (صفحہ ۲۳۳)۔

[4] شوکتی کا تذکرہ نشتر عشق قلمی (جلد اوّل صفحہ ۹۶۹ نسخہ بانکی پور) و مخزن الغرائب قلمی (جلد ا صفحہ ۳۹۰ نسخہ بانکی پور) میں موجود ہے۔

قضا گشتن من این قدر شتاب مکن

بخواهم از ستمت مرد اضطراب مکن"

فرشتہ راوی ہے کہ اکبر نے ۹۶۴ھ میں اس ابوالقاسم کو قلعہ گوالیار میں محبوس کر دیا تھا اور

عرصہ تک اسے نظربند رکھا، لیکن نہ معلوم پھر کیا مصلحت ہوئی کہ جب اکبر خان زمان کے مقابلہ کو

چلا تو اس نامراد کو قتل کروا دیا، شہادت کے وقت اپنا یہ شعر اسکی زبان پر تھا ے

فلک گشتن من این قدر شتاب مکن

بخواهم از ستمت مرد اضطراب مکن

اس بیت میں بے کسی و بے بسی اور یاس و حسرت کا جو عالم نظر آتا ہے وہ ظاہر ہے، اور

اس کے بعد افسوس کہ ع

"نماند از کامران نام و نشانی"

## ۸۔ میرزا کی علمیت و شاعری:

میرزا کی معلومات کے متعلق جو مواد ہے وہ ناکافی، بابرنامہ میں اسکی تعلیم و تربیت

کا ذکر نہیں مگر مسز بیورج کہتی ہیں کہ بابر نے اپنی مشہور مثنوی مبین اس کی تعلیم کے لئے

لکھی تھی، اگر یہ صحیح ہے تو قیاس کیا جا سکتا ہے کہ مرزا کو فقہ اسلامی میں درک ہوگا یا کم از کم یہ کہ

بابر نے فقہ اسلامی سے اسکا شغف دیکھ کر اس مثنوی کو لکھا ہو،

رہے جوہر و بایزید کے تذکرے تو وہ بھی ہمارے مطلب کے نہیں، کیونکہ وہ وقایع نویس ہیں ان باتون سے انھین کیا علاقہ، اب اکبرنامہ پڑھو تو اس میں بھی میرزا کی علمیت و شاعری کا باب بند نظر آتا ہے، ابوالفضل کے نزدیک کامران "دشمن دولت ابد قرین" تھا، اس لیے اسکے یا اسکی اولاد کے فضائل کو سراہنا ایک "باغی و سرکش" کی قصیدہ خوانی ہے، اسکی اس خموشی نے بعد کے مورخین کا منہ بھی بند رکھا، مگر بدایونی یہان بھی چپ نہ رہ سکا، اس نے انصافاً اپنی بے لاگ رائے دی، اور میرزا کے کمالات کا معترف ہے،

میرزا چین سے نہیں رہا، وہ نام کا کامران تھا کبھی خرم و کامیاب نہیں ہوا، پراگندہ رہا اور اس عالم مین نظم کا وقت کیا ملتا،

مگر اسکی طبیعت ایک پرشور دریا تھی کہ پہاڑون کو بھی ریلتی، کڑے سے کڑے وقت مین بھی اس نے کچھ نہ کچھ ضرور کہا ہے، وہ بابر کا بیٹا تھا، نظم و شاعری اسکی میراث تھی، ہمایون کو اکثر موقعون پر اس نے اشعار اور برجستہ غزلین لکھ بھیجین، اس کے علاوہ اس کا ایک دیوان ہی موجود ہے، جو اسکی حیات مین نقل ہوا، نہ معلوم اس نے اور کیا اور کتنا کہا مگر اسکا جو نسخہ ہمارے پیش نظر ہے اسمین ۲۰ صفحے ہین اور کوئی پچاس غزلین! بابر کی طرح وہ بھی دو لسانی تھا، ترکی و فارسی دونون زبانون مین شعر کہتا اور قبول عام کی سند لیتا،

میرزا نے کب شاعری شروع کی اسکا صاف پتہ نہیں ملتا، ہان اتنا معلوم ہوتا ہے کہ

---

لے بابر کا فارسی و ترکی دونون کلام موجود ہے اور اس کے اس دیوان کا نادر نسخہ رامپور کے سرکاری کتب خانہ مین محفوظ ہے،

بائیس برس کی عمر میں وہ اچھے شعر کہنے لگا تھا چنانچہ حسب ذیل غزل[1] (جو میرزا نے ۹۳۶ھ میں ہمایون کو بھیجی تھی) اپنی صفائی اور برجستگی میں یادگار ہے :-

حسن تو دم بدم افزون بادا | طالعت فرخ و میمون بادا
کامران تا کہ جہان راست بقا | خسرو دہر ہمایون بادا[2]

میرزا بدیہہ گوئی میں بھی گویا تھا، گذشتہ اوراق میں اسکی چند مثالیں بھی بیان ہو چکی ہیں، اب ہم ان نقلوں کو یکجا کر دیتے ہیں کہ اس فن میں اسکی قدرت کا اندازہ ہو سکے اس کے امتحان کا واقعہ پھر یاد دلا دینا مزے سے خالی نہیں جو سلیم شاہ کے دربار میں پیش آیا اور جس میں میرزا کا نام ہوا تھا،

ایک روز سلیم شاہ نے میرزا کے آگے تین مصرعے پڑھے جس میں ایک تو عراقی دوسرا ہندی تیسرا ایک مغل کا تھا، اس نے فوراً بتا دیا کہ یہ مصرعے کس کے ہیں، سلیم شاہ کو میرزا کی ذہانت اور وسعت معلومات پر حیرت ہوئی اور درباریوں سے اسکی بڑی تعریف کی،[3]

سلیم شاہ نے ایک دفعہ میرزا سے کچھ سنانے کی فرمائش کی، وہ اسکی بے عنوانیوں سے جلا ہوا تھا، برجستہ یہ شعر پڑھکر دل خالی کر بیٹھا،[4]

گردش گردون گردان گردنان را گرد کرد
بر سر اہل تمیزان ناقصان[5] را مرد کرد

---

[1] میرزا کی ولادت ۹۱۳ھ یا ۹۱۴ھ میں ہوئی اور یہ غزل اس نے ۹۳۶ھ میں یعنی ۲۲ سال کی عمر میں کہی۔ [2] پوری غزل کے لیے دیوان ملاحظہ ہو۔ [3] یہ دو تین بیکار روایتیں دو سے منقول ہیں مفصل تذکرہ کے لیے گذشتہ صفحات ملاحظہ ہوں۔ [4] منتخب التواریخ بدایونی، جلد اول ص ۳۹۵۔ [5] بعض نسخوں میں ناکسان ہے۔

سلیم سمجھ کر چپ ہو گیا،

اسی طرح جب وہ گرفتار ہوا تو اس نے برجستہ ایک غزل کہکر ہمایون کو بھیجی اور معذرت پیش کی، افسوس ہے کہ وہ غزل دستیاب نہ ہو سکی[1]،

میرزا جب دولت بصارت سے محروم ہوا تو اس کا غلام خاص بیگ ملوک، اسکو دیکھنے آیا اسے اپنے غلام سے عشق تھا، لیکن آنکھیں کہان تھیں کہ اس کا نظر افروز چہرہ دیکھ سکتا، ناچار بیگ ملوک کا ہاتھ پکڑ لیا، آنکھوں سے لگاتا اور بحسرت یہ شعر پڑھتا ہے[2] ؎

گرچشم بر خت پردہ کشید است

بینا ست بحشمی کہ بسی روی تو دید است

اس بیت کا درد اہل دل جانتے ہیں؛

پھر اس کے نابینا ہونے کے بعد جب ہمایون اسے دیکھنے آیا تو اس کے آگے اپنا درد یون پیش کرتا تھا[3] ؎

بر جانم از تو ہر چہ رسد جای منت است

گر ناوک جفاست و گر خنجر ستم

اس شعر کے تیر و نشتر کو کوئی ہمایون کے قلب سے پوچھتا!

---

[1] یہ غزل اکبر نامہ کے ایک قلمی مسودہ میں درج ہے، ملاحظہ ہو نوٹ بر صفحہ ۳۰

[2] اکبر نامہ، جلد اول، ص ۳۲۹، [3] اکبر نامہ جلد اول، ص ۳۳۰، تاریخ مظفری (نسخہ قلمی ۲۶ و ۲۷) و تاریخ فرشتہ (مطبوعہ بمبئی) ص ۲۲۱

میرزا کی بدیہہ گوئی کے اس مختصر ذکر کے بعد اب اس کی شاعری کے متعلق بھی چند جملے عرض کر دوں،

میرزا واقعی غزل گو ہے اور جو کچھ اس نے کہا تھا، اس کے کلام مین صفائی اور سلاست کافی حد تک ہے اگرچہ خیالات مین کوئی ندرت نہین اور نہ کلام مین چندان پختگی معلوم ہوتی ہے لیکن میرزا واقعی ستائش و داد ہے، کلام برجستہ و بے تکلف اور نمکین ہے اور بعض اشعار مین تصوف کی چاشنی بھی ہے،

اب بعض مورخون اور تذکرہ نویسون کی وہ رائین بھی جو انھون نے میرزا کی شاعری کے متعلق دی ہین نقل کر دون کہ ان پر غور ہو سکے،

میرزا کی پاک مشربی اور شاعری کی نسبت بدایونی اپنی بے لاگ رائے یون دیتا ہے:-

"میرزا کامران پادشاہی بود شجاع و صاحب ہمت عالی و جواد و خوش طبع و پاک مذہب و پاکیزہ اعتقاد کہ ہمیشہ با علما و فضلا صحبت میداشت و اشعار او مشہور است"[1]

امین احمد رازی مؤلف ہفت اقلیم کہتا ہے[2]:-

"میرزا کامران در مضمار شاعری بر دو مرکب سواری نمودہ"

نواب حسین قلیخان عشقی مؤلف تذکرۂ نشتر عشق کا خیال ہے: "طبع لطیف و معنی یاب داشت"

---

[1] منتخب التواریخ بدایونی صفحہ ۴۵۳،
[2] نسخہ قلمی (موجودہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ صفحہ ۲۲۳،
[3] نسخہ قلمی بانکی پور صفحہ ۱۲۹۳

میرزا کا حال اور تذکرہ نویسون نے بھی لکھا ہے، چنانچہ ریاض الشعراء[۱] (مؤلفہ علی قلی خان والہ داغستانی) مجمع النفائس[۲] (مؤلفہ سراج الدین علی خان آرزو) عرفات العاشقین[۳] (مؤلفہ تقی اوحدی) مخزن الغرائب[۴] (مؤلفہ احمد علی سندیلوی) سفینہ خوشگو (مؤلفہ بندرابن خوشگو) صبح گلشن[۵] (مؤلفہ نواب سید علی حسن خان) وغیرہ مین اس کا ذکر موجود ہے، لیکن تعجب ہے کہ صاحب تذکرہ تحفہ سامی (سام میرزا صفوی) جیسے معاصر نے میرزا کی شاعری کے متعلق ایک حرف بھی نہین لکھا، حالانکہ اس نے بابر، ہمایون، عسکری اور دیگر شاہزادگان تیموریہ کی شاعری کا ذکر کیا ہے، اس فروگذاشت کا سبب غالباً اسکی وہ ذلت تھی جو قندھار کی لڑائی مین اسے اٹھانا پڑی اور جس پر یہ برجستہ تاریخ ہوئی سے زدہ بادشہ کامران، سام را

واقعی ایک جنگ خوردہ اپنے کامیاب حریف کو کس طرح یاد کرتا!

## ۹- دیوان کامران (قلمی)

وہ قلمی دیوان کامران جس سے یہ نسخہ نقل کیا گیا، خدا بخش خان (پٹنہ) کے مشہور کتب خانہ کی ملکیت ہے، یہ ایک نادر دیوان ہے، اب تک نہ تو اس کا کوئی اور نسخہ دستیاب

---

[۱] نسخہ قلمی ایشیاٹک سائٹی بنگال (نمبر ۱۰۶۱) ورق ۲۰۰ ب۔ [۲] نسخہ قلمی بانکی پور ورق ۵۵ ب۔ [۳] نسخہ قلمی بانکی پور ورق ۱۹۶ ب ۔ ۵۰۶ الف، اس تذکرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہ طہماسپ صفوی نے میرزا کی ذم مین ایک شعر کہا تھا لیکن مؤلف تذکرہ نے وہ شعر نقل نہین کیا ہے۔ [۴] نسخہ قلمی بانکی پور ۳۲۲۔ [۵] فہرست مخطوطات فارسی بوڈلین لائبریری۔ نسخہ مطبوعہ ۳۰۰۔ [۶] بانکی پور کی فہرست مرتبہ خان بہادر مولوی عبد المقتدر میں اس دیوان کا تفصیلی تذکرہ ہے، فاضل مؤلف نے حالات و واقعات کی تلاش مین بہت محنت کی ہے اور جو مواد انھون نے فراہم کیا ہے وہ قابل قدر ہے، راقم بھی اکثر مقامات پر ان کا خوشہ چین ہے۔

ہو سکا اور نہ امید ہے کہ ایسا دوسرا مل سکیگا، یہ میرزا کی حیات مین لکھا گیا، اور پھر محمود اسحاق شہابی

کا ساخطاط اسکا کاتب ہے، یہ دیوان سلاطین مغلیہ کے کتب خانہ مین بھی رہ چکا ہے،

اکبری وجہانگیری اور شاہجہانی وعالمگیری امرار کی تحریرون کے ساتھ جہانگیر وشاہجہان

کے قلم کی یادداشت اس پر ثبت ہین جس سے وہ اور انمول ہو گیا ہے

امرار و ملازمان اکبری مین سے پہلی تحریر عرش آشیانی کے کتب خانہ کے داروغہ کی ملتی ہو

اسی عہد کی ایک اور تحریر کہتی ہے کہ یہ نسخہ فیضی کی تحویل مین بھی تھا، اور منعم خان خانخانان

کے پاس بھی رہا، غالبًا یہ وہی منعم خان ہے جو کامران کو گرفتار کرکے ہمایون کے پاس لایا

تھا اور شاید یہ نسخہ اسی وقت کسی طرح اس کے ہاتھ لگا،

عہد جہانگیری مین سب سے ممتاز تحریر خود بادشاہ کی ہے، وہ لکھتا ہے:۔

اللہ اکبر

"دیوان میرزا کامران کہ عم پدر بزرگوار من است بخط محمود اسحٰق شہابی

حررہ نور الدین محمد جہانگیر شاہ اکبر سنہ ۲ جلوس موافق سنہ ۱۰۱۴

ہجری"

پھر اس پر شاہجہان کی یہ عبارت ہماری آنکھین روشن کرتی ہے:۔

"الحمد للہ الذی انزل علی عبدہ الکتاب، حررہ شاہ جہان ابن

جہانگیر شاہ بن اکبر شاہ"

پھر ایک اور نادر تحریر بھی خاص وقعت رکھتی اور بتاتی ہے کہ یہ نسخہ نواب نور النسا بیگم

(زوجہ جہانگیر بادشاہ) کی ملک بھی رہا، اس پر لکھا ہے کہ[1]

اموال نواب نور نسار بیگم

قیمت ــــ مہر،

یہ نورالنسار گلرخ بیگم کی بیٹی اور کامران کی نواسی تھی، اس طرح نانا کا مال نواسی کے ہاتھ لگا!

پھر اور چار تین مہریں اور دستخط ہیں، ان میں عنایت اللہ خان، عبداللہ چلپی، نور محمد، محمد باقر، ارشد خان، اور حافظ خان وغیرہ کی یادداشتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہجہان اور عالمگیر نے اس نسخہ کو بارہا مطالعہ کیا تھا،

یہ تو اس نسخہ کی بیرونی شان تھی اس کی اندرونی شان یہ ہے کہ خواجہ محمود اسحق شہابی جیسے کاتب کا قلم ہے[2]، نہایت پاک و پاکیزہ نستعلیق، دلپختہ و روشن، عنوان

---

۱؎ بانکی پور کی فہرست (جلد دوم ص۵۵) پر یہی عبارت یوں نقل ہے:- قیمت اموال [illegible] نورالنسا بیگم کی مہر جو کچھ نہیں، ملاحظہ ہو فوٹو جو اس کتاب میں موجود ہے۔ ۲؎ اس کاتب کے حالات معلوم نہ ہو سکے، بانکی پور کی فہرست (جلد ۲، صفحہ ۱۴۳) میں اس کو مولانا خواجہ محمود [illegible] میر علی کا شاگرد بتایا گیا ہے، اس طرح محمود بن اسحاق [illegible] اور خواجہ محمود دونوں ایک شخص معلوم ہوتے ہیں لیکن ان کے علاوہ ایک محمود اور ہیں جن کا نام شاہ محمود ہے، ان کا لقب [illegible] تھا، [illegible] سلطان علی المشہدی کے شاگرد تھے، تحفۂ سامی اور آئین اکبری (ترجمہ ص[illegible]) میں ان کا تذکرہ موجود ہے، برٹش میوزیم (لندن) میں ان کے ہاتھ کا [illegible] اور [illegible] موجود ہے (دیکھو فہرست برٹش میوزیم ص[illegible] و ص[illegible]) اور [illegible] کلکتہ میں بھی ان کے ہاتھ کا بوستان محفوظ ہے، جو میری نظر سے گذر چکا ہے (دیکھو فہرست [illegible] ص۲۳۶) یہ محمود [illegible] تھے اور تقریباً یہی زمانہ خواجہ محمود کا بھی ہے۔ میرا ذاتی خیال ہے کہ خواجہ محمود اور محمود بن اسحاق الشہابی الہروی کو ایک سمجھنے کے لیے ہمارے پاس کافی ثبوت موجود نہیں، خواجہ محمود کا حال تذکرۂ خوشنویسان (مرتبہ غلام محمد ہفت قلمی) میں موجود [illegible] اس حصہ کی بابت [illegible] میرا شبہ ثابت ہو اور یہ بات معلوم ہو گئی کہ خواجہ محمود اور محمود بن اسحاق شہابی دونوں ایک شخص نہیں، بانکی پور کی فہرست میں جو خواجہ محمود کو دیوان کامران کا کاتب بتایا گیا ہے وہ بالکل غلط ہے چنانچہ برٹش میوزیم لندن کی فہرست [illegible] ص۳۳۳) اور میرے محترم دوست [illegible] (کلکتہ) کے ذخیرہ میں دو قطعے ہیں، ان دونوں پر محمود بن اسحق شہابی کے دستخط ہیں، اس لیے شہابی کو خواجہ محمود [illegible] سمجھنا غلط معلوم ہوتا ہے، یہ نوٹ میں [illegible] کا پی [illegible] پر بڑھا رہا ہوں، اس لیے اس بحث کو پھیلانے سے مجبور ہوں۔

میں گلکاریاں ہیں اور ہر صفحہ پر سنہری جدول،

دیوان میں ترکی و فارسی دونوں کلام ہے، اور اس تناسب سے:-

۱- **غزلیات**، ورق ۱ تا ورق ۱۶ (الف)

ردیف الف (ف ۴: ت ۲) ردیف ب (ف ۱: ت ۵) ردیف ت (ف ۳: ت ۲)

ردیف د (ف ۹: ت ۱) ردیف ر (ف ندارد: ت ۶) ردیف ز (ف ندارد: ت ۱)

ردیف ک (ف ۱: ت ۶)،

ردیف ل (ف ۲: ت ۱) ردیف م (ف: ت ۱) ردیف ن (ف ۲: ت ۴)

ردیف لا (ف ندارد: ت ۱)

ردیف ی (ف ۳: ت ۹)

۲- **افراد و ابیات** از ورق ۱۶ (الف) تا ورق ۱۹ (الف) یہ افراد و ابیات حروف تہجی کے اعتبار سے مرتب ہیں اور ۱۱ ابیات فرد مطلع کی سرخی کے زیر تحت تیس شعر ہیں جن میں ۱۵ فارسی اور بقیہ ۱۵ ترکی ہیں اور ۲۲ ابیات فرد غیر مطلع کے زیر تحت چودہ شعر ہیں جن میں سے صرف چار فارسی اور بقیہ ترکی،

۳- ورق ۱۹ (الف) سے ورق ۲۰ (ب) تک **قطعات** ہیں جن میں تین فارسی اور تین ترکی ہیں،

۴- ورق ۲۰ (الف) سے ورق ۲۲ (الف) تک **رباعیات** ہیں ان میں چھبیس ترکی اور صرف چار فارسی ہیں،



محمود بن اسحاق الشہابی (کاتب دیوان کامران) کے ہاتھ کی لکھی ہوئی وصلی

A Wasli transcribed by Mahmud ash-Shihabi, the scribe of Diwan-i-Kamran. (Reproduced from the original in the "Ghose Collection," Calcutta).

۵- ورق ۲۲۴ ب سے ورق ۲۳۴ الف تک اٹھارہ چھوٹی چھوٹی مثنویاں ہیں
چار فارسی اور باقی ترکی آخر میں ایک ساقی نامہ ہے،

دیوان میں ایک مختصر ترکی تمہ بھی ہے اور خاتمہ پر کاتب کی یہ تحریر ہے:-

تمت دیوان حضرت الاعلیٰ حفظہ اللہ تعالیٰ عن الآفات والبلایا
علی ید العبد الضعیف محمد بن اسحٰق الشہابی الہروی علی
طریق الاستعجال

اس "حفظہ اللہ تعالیٰ عن الآفات والبلایا" سے صاف ظاہر ہے کہ دیوان کی
کتابت میرزا کی حیات اور اس کے عروج کے زمانہ میں ہوئی تھی!

## ۱۰- کیا یہ "دیوان" مکمل ہے؟

میرزا کے مختصر سوانح اور اس کے دیوان کی کیفیت لکھی جاچکی، اب سوال یہ ہے کہ
کیا یہ "دیوان" مکمل ہے یا میرزا کا اور کلام بھی تھا جو اس میں درج نہ ہو سکا؟

گو اس دیوان کا کوئی دوسرا نسخہ موجود نہیں جس سے اس کا مقابلہ کیا جا سکے اگر
اس میں کلام نہیں کہ میرزا نے اس کے علاوہ اور بھی بہت کچھ کہا ہے اور چونکہ یہ زیر بحث
دیوان اسکی حیات میں مرتب و تحریر ہوا، اسلئے اس کی کتابت کے بعد کا کلام اس میں کیونکر شامل ہوتا
تذکروں اور بیاضوں کے مطالعہ سے یہ بات اور عیاں ہو گئی اور ان میں اس کے
وہ اشعار ملے جو اس "دیوان" میں نہیں ہیں:

تذکرہ ہفت اقلیم مین میرزا کی ایک غزل ہے جسکا مطلع[۱] ہے ؎

چشم براہ تو داریم شد ایامی چند
وقت آن شد کہ نہی جانب ما گامی چند

یہ مطلع اور اس کے صرف دو شعر "دیوان" مین ہین لیکن یہ اشعار اس مین موجود نہین[۲]

بہر صید دل ما دانۂ خال تو بس است
ہر دم از زلف منہ بر سر ما دامی چند

ما خرابات و در خدیم تو با ما منشین
حیف باشد کہ نشینی تو بہ بدنامی چند

کامران این غزل تو بہ ہمایون[۳] بفرست
باشد ارسال کند سوی تو انعامی چند

تذکرہ ہفت اقلیم مین یہ ایک شعر بھی درج ہے جو اس قلمی دیوان مین موجود نہین[۴]:

بستۂ سلسلۂ غم نشود ہر کہ چو من
چنگ در حلقۂ آن زلف سمن سا زدہ است

اسی بحر و ردیف مین ایک اور شعر ایک قلمی بیاض[۵] مین ملا جو دیوان مین درج نہین:

---

[۱] نسخۂ قلمی ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ (نمبر ڈی ۳۲۰) ص ۲۳۲۔ یہ غزل تذکرہ مخزن الغرائب قلمی (کتب خانہ خدابخش خان مرحوم ص ۲۲۴) اور تذکرہ عرفات العاشقین مؤلفہ تقی اوحدی (نسخہ موجودہ کتب خانہ مذکور ص ۱۲۱۶ ب) مین درج ہے۔ [۲] تذکرہ مخزن الغرائب مین "ما" کے عوض "آن" ہے۔ [۳] ہفت اقلیم کے ایک نسخہ مین "نو" کے بجائے "نزد" ہے اور مخزن الغرائب مین "تر" اور عرفات العاشقین مین "خود" ہے۔ [۴] اسی بحر و ردیف مین نو شعر کی ایک غزل دیوان مین موجود ہے جسکا مطلع ہے :۔ ؎ باز دامانِ خود آن سرو بالا زدہ است
کس ز نازش گر دست تمنا زدہ است

[۵] نسخۂ قلمی مقبرۂ ایشیاٹک سوسائٹی بنگالہ (نمبر ڈی ۱۰۲۱) ورق ۷۷، ۳ (ب)

خار در دامن گل دست تمنا زده است ناوکی بر جگر بلبل شیدا زده است

تذکرۂ ریاض الشعرا (قلمی)[1] میں (اور کلام کے علاوہ) اسکی یہ ایک رباعی بھی نظر آئی

بوی تو شنیدم از نسیم سحری زان بوی شدم بگلشن دیده وری

ہر سو کہ نظر فگندم از بی خبری در چشم من آمدی زہی جلوه گری

تذکرۂ مخزن الغرائب (قلمی)[2] میں ذیل کی رباعی ملی جو "دیوان" میں نہیں ہے:-

ہندو صنمی کز و رخم شد کاہی دروا کہ ندارد از غمم آگاہی

گفتم ز عبث کام من خستہ بر آر درخنده شد و گفت کہ "ناہیٔ ناہی"

اس "ناہیٔ ناہی" نے یہاں کیا مزا پیدا کر دیا ہے۔ اسی وزن کی ایک رباعی حضرت امیر خسرو کے نام بھی منسوب ہے[3]:-

رفتم بہ تماشای کنار جوئی دیدم بہ لب آب زن ہندوئی

گفتم صنما بہای زلفت چہ بود آواز بر آورد کہ "دُر دُر موئی"

تذکرۂ عرفات العاشقین[4] میں میرزا کے حسب ذیل اشعار بھی دیکھیے جو اسکے "دیوان" میں موجود نہیں

باستقبال قدت سرو از قفا ر بالستی بتقریب دہانت غنچہ را گفتار بایستی

---

[1] موجودہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال (نمبر ڈی ۱۰۲) ورق ۲۷۷ (ب)۔

[2] نسخہ موجودہ کتب خانہ خدا بخش خان ص۲۴۔

[3] تبصرہ متعلق بہ ترتیب کلیات خسرو (مرتبہ نواب حاجی محمد اسحاق خان مرحوم) ص۶۔

[4] نسخہ قلمی موجودہ کتب خانہ خدا بخش خان ورق ۶۱۶ (ب) و ۶۱۷ (الف)۔

دیگر،

ہندو پسرا تا تو گرفتی بدلآ رام

زنار سرِ زلف تو گیرم کہ توئی رام

ایک اور قلمی بیاض[1] میں اس کا یہ شعر نظر پڑا جو "دیوان" میں موجود نہیں،

درونِ جامۂ گلگون جوان چاردہ سالہ

بسانِ قطرۂ شبنم کہ بر گلُ و لالہ



[1] موجودہ کتب خانہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال (نمبر ۱۳۱۲۳) ورق ۱۳۵ (الف)

# فہرست

# غزلیات

چون بمقصود نشد هیچ کسی رهبرِ ما

بعد ازین خاکِ درِ پیرمغان و سرِ ما

کارِ ما چون ز درِ بستهٔ زاهد نکشود

بو کزین پس ز خرابات کشاید درِ ما

بارِگی سست و شب تیره و رهزن ز کمین

وای گر هادیٔ لطفت نشود رهبرِ ما

خو گرفتیم بدرد و غمِ عشقت الغرض

دم بدم درد و غمی بر دلِ غم پرورِ ما

وه که از شوق دلم می طپد و مضطربم

می رسد مژدهٔ وصلی مگر از دلبرِ ما

کاندران سوختم از آتش هجران کسی

که بگوشش نرسد ذرهٔ خاکستر ما

حسن تو دمبدم افزون بادا

طالعت فرخ و میمون بادا

هر غباری که ز راهت خیزد

کحل چشم من محزون بادا

خاک کو از ره لیلی خیزد

جای او دیدهٔ مجنون بادا

بندهٔ حلقه بگوش تو چو من

صد چو دارا و فریدون بادا

هر که گرد تو چو پرگار نگشت

او ازین دایره بیرون بادا

کامراں تا کہ جہاں راست بقا،

خسرو دہر ھمایوں بادا

با رقیباں ہمدم و ہمراز دیدم یار را
یارب آساں کن بمن ایں حالت دشوار را

وہ چہ باشد بیقراراں را دہد صبر و قرار
آنکہ می بخشد خرام آں سرو خوش رفتار را

در تکلم لعل او زینسانکہ می ریزد گہر
چوں نگہ دارم ز گریہ چشم گوہر بار را

غیر جاناں در جہاں چیزی نپندارد دگر
ہر کہ بردارد ز پیش ایں پردۂ پندار را

کامراں نامد مرا جز دوست چیزی در نظر
تا بکام خویش دیدم دولت دیدار را

ای کافرِ مئخوارهٔ بیباک، خدارا

رحمی بکن این سوختهٔ بی سروپا را

از اشکِ چو سیمم دلِ تو نرم نگردد

سیمین ذقنا سنگدلا لاله‌عذارا

دارم طمعِ گوشهٔ چشمی ز تو، یعنی،

خوش کن بنگاهی دلِ غم‌پرورِ ما را

شیرین پسرا لعلِ لبت آبِ حیات است

بر تشنه‌لبان قطرهٔ زان آب، خدارا

بی تو نایاب شد از ملکِ دلم طاقت و تاب

خسروِ عالمِ جانی و جهان از تو خراب

می بنوش بحریفانِ موافق چه خوش است

خاصه در وقتِ گل و موسمِ ایامِ شباب

در نظرِ عارضِ ساقی و خرد والهٔ او

گوش بر سازِ نی و هوش بآوازِ رباب

حدِ من نیست که رُخ بر کفِ پایش مالم

گر مرا دست دهد روی بمالم برکاب

کام آں غنچه صفت غرقهٔ خوں شد دلِ من

زانکه معلوم نشد عاقبتِ کار و مآب

باز دامانِ خود آں سروِ بالا زده است

کس بدامانش مگر دستِ تمنا زده است

آتشِ عشق بود آنکه مہِ کنعانی،

عاقبت دست بدامانِ زلیخا زده است

عیبِ ما چند کنی قصهٔ صنعاں بشنو،

که بیک جلوه رخش دخترِ ترسا زده است

لبت آن آبِ حیات است که با خضر خطت

لاف از شیوهٔ اعجازِ مسیحا زده است

طلعتِ پیر چرا نورِ تجلّی دارد،

گر نه شعله زدلش آتشِ موسیٰ زده است

کامران از چه سبب هوش بدان غنچه داد

گر نه[1] در دیرِ مغان ساغرِ صهبا زده است

حلقهٔ زلفِ پریشانِ توبی چیزی نیست

غمزهٔ نرگسِ فتّانِ توبی چیزی نیست

بنجو دانند همه باده پرستانِ لبت

نشهٔ باده پرستانِ توبی چیزی نیست

راستان شیفتهٔ قامتِ دلجوی تواند،

جلوهٔ سروِ خرامانِ توبی چیزی نیست

---

[1] در تذکرهٔ وفات العاشقین "دهلی" "گرید" نوشته،

گویا خندهٔ گل دیدهٔ ای ابرِ بهار

این همه گریه و افغانِ تو بی چیزی نیست

کامران راست بگو بر رخِ آن طرفه غزال

این نگه کردنِ پنهانِ تو بی چیزی نیست

آسودگیِ خسته دلان از ستمِ اوست

خوشحالیِ ماتم زدگان از المِ اوست

خوشحالم از اندوهش و شادم بغمِ او

خوش وقت اسیری که گرفتارِ غمِ اوست

زین نامه مرا شوق دگر روی نمود است

گویا رقمِ خامهٔ مشکین رقمِ اوست

گر دست به تیغِ تو رقم کشتنِ ما را

آن کس که همه کارِ جهان در قلمِ اوست

هر سو که رود سایه صفت در پیِ اویم
هر جا که نهد پا سرِ ما و قدمِ اوست

گر ز تو چاک ست دلم، باک نیست
نیست دلی کز غمِ تو چاک نیست
با خمِ فتراکِ تو دارم سری،
گرچه سرم لایقِ فتراک نیست
طوطیِ دل را بجز از نقشِ تو،
هیچ در آئینهٔ ادراک نیست

سنبل و گل در بهارِ عارضت باهم دمید
کس بهاری این چنین در گلشنِ عالم ندید
پرده افگندی ز رُخ بازارِ مه رویان شکست
مهر چون پیدا شود گردد کواکب ناپدید

گوہری باآں دُرِ یکتای من ہسر نیافت

گرچہ عمری سیلِ اشکِ من بہ جانب دوید

پایمالِ توسنش آمد سرِ اہلِ نیاز

بر سمندِ ناز ہر گہ شہسوارِ من رسید

رسید مژدہ کہ ایام وصلِ یار آمد

گذشت فصلِ دی و موسمِ بہار آمد

ز عندلیبِ چمن نالہ و فغاں برخاست

مگر ز پیکِ صبا نامۂ بہار آمد

ز سبزہ در قدم اُفتاد فرش زنگاری

شگوفہ سیم بکف از پئی نثار آمد

تا ایں دلِ شیدائی در قیدِ جنوں اُفتاد

ہر راز کہ بنہفتم از پردہ بروں اُفتاد

بیمار غم هجران در بزم وصال تو،

مشکل که رسد روزی زینسان که زبون افتاد

ز رخسار و قدت شدم بهره مند

زهی طالع سعد و بخت بلند

رسنهای زلف تو خواهد کشید

سر سرکشان را بخم کمند

چشم بر راه تو داریم و شد ایامی چند

وقت آن شد که نهی جانب ما گامی چند

آنکه هرگز نفرستد سوی ما پیغامی چند

چه شود گر کندم شاد بدشنامی چند

تا کسی میل دلم را برخت پی نبرد

دولت وصل تو خواهم ز دلارامی چند

چیست دنیا بنای بی بنیاد

چیست گردون مدارِ سست نهاد

ز و مرادِ کسی نشد حاصل

تا دو صد داغ بر دلش ننهاد

صد گره زو بکارِ ما افتاد

گر یکی بر مرادِ دل نگشاد

دل بمهرش منه که مکاریست

که شدست آں عروسِ صد داماد

ایں ہماں پیرزن بود کز مکر

جانِ شیریں ربود از فرہاد

ایں ہمانی بود کہ خسرو را

پیشِ جاناں بکامِ دل ننهاد

هرگه که جمال تو مرا در نظر آید
صد ناله ز جانکاه ز جانم بدر آید

بالای تو چون نخل امیدست عجب نیست
از قد تو گر نخل امیدم ببر آید

رخسار تو مجموعهٔ صنعت که حسنت
هر لحظه بنوعی دگری در نظر آید

ای جهان از تو هویدا و تو از عالم پاک
هست در معرفت ذات تو عاجز ادراک

دست در حبل متین کرمت خواهم زد
روز محشر که سر خویش برآرم از خاک

شعلهٔ شمع درونم بجهان آتش زد
من که از سوز درون آه زدم آتشناک

بکام غیر شد لعل وی ای دل
شد آب زندگانی زهر قاتل

بقتل دیگران شمشیر بسته
من از غم مردم و دلدار غافل

چه خنجر می کشی بر قتل عشاق
من افتاده چو مرغ نیم بسمل

وصالت خواهش دلهای مشتاق
جمالت قبلهٔ رندان مقبل

بهر تیره مشو همدم که از خاک
شود آب روان آلودهٔ گل

ز سرو قامتت قدم خمیده
تو گشته جانب اغیار مایل

غمت را کا قرآں در دل نهفته
که باشد گنج را ویرانه منزل

مرا چوں کوه درد ی از تو بر دل
چساں بار سفر بندم بمحمل

ز زلفِ او گسستن چوں توانم
چو دل بستم باں مشکیں سلاسل

ره و رسم صلاح از من مجوئید
ز دیوانه نیاید کارِ عاقل

چو رخسارِ ترا یکبار دیدم
شدم یکبارگی از خویش غافل

ز صورت چوں بمعنی راه بردی
باو پیوند و از اغیار بگسل

زگریہ غرقۂ بحرِ سرشکم

دریں دریا ندارم فکرِ ساحل

ازاں رو کام آں قدم دوتا شد

کہ باآں طاقِ ابرو گشت مایل

گرچہ سیلِ غمِ ہجراں تو از بنیادم

نظرے کن کہ براہِ تو زپا افتادم

خاک گشتم بسرِ راہ تو برمن بگذر

پیش از آندم کہ دہد بادِ فنا بربادم

منم آں مفلسِ شیدا کہ دریں دیرِ کہن

حاصلِ کون و مکاں را بہوایت دادم

دیدہ با یادِ رخت از دو جہاں پوشیدم

چشم بر عارضِ خوبانِ جہاں نکشادم

باز شوری لبِ شیرینِ تو می انگیزد

میشود تازه مگر قاعدهٔ فرہادم

من کیم تا کنم از تو طمعِ مہر و وفا

این قدر بس که بجور و ستمت معتادم

کامران نخلِ قدش چون بنظر می آید

فارغ از جلوه شمشاد و ز سرو آزادم

ای قدِ رعنای تو سروِ گلستانِ حسن

روی دلآرای تو لالهٔ بستانِ حسن

روی خوشِ مہوشت تازه گلِ باغِ لطف

سرو قدِ دلکشت نخلِ گلستانِ حسن

شمس و قمر را نماند، ماه رخا رونقی

تا تو بر آورده سر ز گریبانِ حسن

رفته رقیب از درت کم شده اندوه من

حمدِ خداوند را أَذْهَبَ عَنَّا الحَزَن

باز زلیخای شب موی سیه را گشاد

زانکه بچاه اوفتاد یوسفِ گل پیرهن

بیا لا بلای بچشم آفتِ دیں

برخ مه لقای بقد سرو سیمیں

سر رشتهٔ عیش آید بدستم

بدستم اگر افتد آں زلفِ مشکیں

بگفتم گدای توام خنده زد گفت

گدا را چه نسبت بُوَد با سلاطیں

زنیسانکه جمالِ خود آراسته می آئی

در زیدِ شکست آری در عشق بیفزائی

چون چهره بیارائی رخساره برافروزی
خود گوی کجا ماند آئین شکیبائی

گر سر بگریبانم ور ناظر خوبانم
در سینه تو پنهانی در دیده تو پیدائی

از صفحهٔ رخسارت صد نکته بیاد آمد
ای وای ازان روزی کان را بحفظ آری

گفتی که منت دانم گر خوانم و گر رانم
من بندهٔ فرمانم هر نوع که فرمائی

گر دیر نشین سازد ور رهرو دین سازد
ما را نبود یارا او راست توانائی

سودای کسی دارد باز این سر بی‌سامان
جای هوسی دارد باز این دل هرجائی

زہی زلف و رخت صد ہزار زیبائی
ہزار شوق ز تو در دل تماشائی

شکیب پیش تو کس چون کند کہ پیش لبت
بباد رفت ہمہ مایۂ شکیبائی

دلم ز دست شد و زو خبر نمی یابم
ربودہ اند مگر دلبران یغمائی

بہر طرف گذرم جلوۂ تو می بینم
بہر چہ می نگرم در نظر تو می آئی

اے حسنِ تو در کمالِ خوبی
قدِ تو در اعتدالِ خوبی

دال است بخوبیٔ جمالت
زلفِ تو کہ ہست دالِ خوبی

رخسارِ تو لاله زارِ حُسن است
چشم تو درو غزالِ خوبی

شرمنده شده گُل از خجالت
زان روست در انفعالِ خوبی

بر تشنه لبانِ خود ببخشای
ای لعلِ لبت زلالِ خوبی

در آینهٔ تو رو نموده
آن شاهدِ بی مثالِ خوبی

از خوبی خط و زینتِ خال
دادند ترا مثالِ خوبی

چون نکته بزیرِ لب فتاده
در زیرِ لبِ تو خالِ خوبی

بر حالتِ کامراں بہ بخشا ی

ای خسروِ ملک و مالِ خوبی

# ابیات

ای شدہ خاکِ درت در نظرم توتیا

رُخت صبوری برفت بی تو بباد ہوا

---

دوش دیدم با رقیباں ہمنشیں دلدار را

چوں بروں آرم ز خاطر ایں چنیں آزار را

---

گر نپوشیدی رخش را زلف شبگوں کی شدی

ایں چنیں روز سیاہ و حالت در ہم مرا

عکس خطّ او فتاده اندر شراب

همچو ابری کو فتد بر روی آب

---

بی سگان کوی جانان زندگانی مشکل است

زندگی بی صحبت یاران جانی مشکل است

---

بیا بیا که دلم بی تو غرقهٔ خون است

ببین ببین که ز هجر تو حالِ من چون است

---

ای دل ایّامِ جوانی پنج روزی بیش نیست

وقتِ عیش و کامرانی پنج روزی بیش نیست

---

خوش آنکه بوصل تو دلم دسترسی داشت

هر لحظه ز شوق تو هوا و هوسی داشت

---

تیر غمت از دل ویران گذشت

درد من خسته ز درمان گذشت

---

گر نه در سر هوس وصل تو ای جان باشد

مردن از محنت هجران تو آسان باشد

---

هر که از آلایش خود پاک نیست

رهرو این راه خطرناک نیست

---

می کُشد گرچه مرا گفتارت

میدهد جان لبِ شکربارت

---

راستان شیفتهٔ قامتِ دلجوی تواند

روی در سجدهٔ محرابِ دو ابروی تواند

---

ای قدِ موزونِ تو شاخِ گلستانِ بهار

مصحفِ روی تو نازل گشته در شانِ بهار

---

گرچه بسی خوب بود لاله زار

نیست بزیبائی رخسارِ یار

---

بادیگراں ز دوراں عیش و نشاط حاصل

حاصل مرا ز دوراں درد و غمیست بردل

---

تو نازپروری و ما نیازمند توئیم

ترحمی که اسیریم و مستمند توئیم

---

کامران سر بجیب برده گر

در خیالش تاملی دارد

---

در فراقت اگر بمیرم من

چه عجب از رخت جدا شده ام

---

